بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی عَبۡدِہِ الۡمَسِیۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرِنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں دیگر افراد کے علاوہ مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں بائیس پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ تئیسواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاءاللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

نومبر 2021ء

| وَ مَا لِیَ | لَآ اَعۡبُدُ | الَّذِیۡ | فَطَرَنِیۡ | وَ | اِلَیۡهِ | تُرۡجَعُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور مجھے کیا ہوا | میں عبادت نہیں کرتا | جو | اس نے مجھے پیدا کیا | اور | اس کی طرف | تم لوٹائے جاؤ گے |

وَ مَا لِیَ لَآ اَعۡبُدُ الَّذِیۡ فَطَرَنِیۡ وَ اِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿23﴾

اور مجھے (آخر) کیا ہوا ہے کہ میں اس کی عبادت نہ کروں جس نے مجھے پیدا کیا اور اُسی کی طرف تم (بھی) لوٹائے جاؤ گے۔

| ءَاَتَّخِذُ | مِنۡ دُوۡنِهٖۤ | اٰلِهَةً | اِنۡ یُّرِدۡنِ | الرَّحۡمٰنُ | بِضُرٍّ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا میں بنالوں | اس کے سوا | معبود (جمع) | اگر وہ مجھے چاہے | رحمان | کوئی تکلیف |

ءَاَتَّخِذُ مِنۡ دُوۡنِهٖۤ اٰلِهَةً اِنۡ یُّرِدۡنِ الرَّحۡمٰنُ بِضُرٍّ

کیا میں اُس کو چھوڑ کر ایسے معبود اپنا لوں کہ اگر رحمان مجھے کوئی ضرر پہنچانا چاہے

| لَّا تُغۡنِ | عَنِّیۡ | شَفَاعَتُهُمۡ | شَیۡـًٔا | وَّ | لَا یُنۡقِذُوۡنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ کام نہیں آئے گی | میرے | ان کی شفاعت | کچھ بھی | اور | وہ مجھے چھڑا نہیں سکیں گے |

لَّا تُغۡنِ عَنِّیۡ شَفَاعَتُهُمۡ شَیۡـًٔا وَّ لَا یُنۡقِذُوۡنِ ﴿24﴾

تو ان کی کوئی شفاعت میرے کچھ کام نہ آئے گی اور نہ وہ مجھے چھڑا سکیں گے۔

| اِنِّیۡۤ | اِذًا | لَّفِیۡ | ضَلٰلٍ | مُّبِیۡنٍ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | تب | ضرور میں | گمراہی | واضح، کھلا کھلا |

اِنِّیۡۤ اِذًا لَّفِیۡ ضَلٰلٍ مُّبِیۡنٍ ﴿25﴾

یقیناً ایسی صورت میں معاً میں کھلی کھلی گمراہی میں (مبتلا) ہو جاؤں گا۔

| اِنِّیۡۤ | اٰمَنۡتُ | بِرَبِّکُمۡ | فَاسۡمَعُوۡنِ | قِیۡلَ | ادۡخُلِ | الۡجَنَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | میں ایمان لایا | تمہارے ربّ پر | پس تم میری سنو | کہا گیا | تُو داخل ہو جا | جنت |

اِنِّیۡۤ اٰمَنۡتُ بِرَبِّکُمۡ فَاسۡمَعُوۡنِ ﴿26﴾ قِیۡلَ ادۡخُلِ الۡجَنَّةَ

یقیناً میں تمہارے ربّ پر ایمان لایا ہوں۔ پس میری سنو۔ (اُسے) کہا گیا کہ جنت میں داخل ہو جا۔

| قَالَ | یٰلَیۡتَ | قَوۡمِیۡ | یَعۡلَمُوۡنَ | بِمَا | غَفَرَ | لِیۡ | رَبِّیۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے کاش | میری قوم | وہ جانتے ہیں | اس کو جو | اس نے بخشا | مجھے، میرے لئے | میرا ربّ |

قَالَ یٰلَیۡتَ قَوۡمِیۡ یَعۡلَمُوۡنَ ﴿27﴾ بِمَا غَفَرَ لِیۡ رَبِّیۡ

اس نے کہا اے کاش میری قوم جانتی! جو میرے ربّ نے مجھ سے مغفرت کا سلوک کیا

| وَ | جَعَلَنِیْ | مِنَ | الْمُكْرَمِیْنَ | وَ | مَآ اَنْزَلْنَا | عَلٰى | قَوْمِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے مجھے بنایا | سے | معزز لوگ | اور | ہم نے نہیں اتارا | پر، اوپر | اس کی قوم |

وَجَعَلَنِیْ مِنَ الْمُكْرَمِیْنَ ﴿28﴾ وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰى قَوْمِهٖ

اور مجھے معزز لوگوں میں شامل کر دیا۔ اور اس کے بعد ہم نے اس کی قوم پر

| مِنْۢ | بَعْدِهٖ | مِنْ | جُنْدٍ | مِّنَ | السَّمَآءِ | وَ | مَا | كُنَّا | مُنْزِلِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اس کے بعد | سے | لشکر | سے | آسمان | اور | نہیں | ہم تھے | اتارنے والے |

مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ جُنْدٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنْزِلِیْنَ ﴿29﴾

آسمان سے کوئی لشکر نہ اتارا اور نہ ہی ہم اتارنے والے تھے۔

| اِنْ | كَانَتْ | اِلَّا | صَیْحَةً | وَّاحِدَةً | فَاِذَا | هُمْ | خٰمِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تھی | مگر | ہولناک آواز | ایک | پس اچانک | وہ (جمع) | بجھ جانے والے |

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ خٰمِدُوْنَ ﴿30﴾

وہ تو محض ایک سخت ہولناک آواز تھی پس اچانک وہ بجھ (کر راکھ ہو) گئے۔

| یٰحَسْرَةً | عَلَى | الْعِبَادِ | مَا | یَاْتِیْهِمْ | مِّنْ | رَّسُوْلٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وائے حسرت | پر، اوپر | بندے | نہیں | وہ ان کے پاس آتا ہے | سے | رسول |

یٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ مَا یَاْتِیْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ

وائے حسرت بندوں پر! ان کے پاس کوئی رسول نہیں آتا

| اِلَّا | كَانُوْا | بِهٖ | یَسْتَهْزِءُوْنَ | اَلَمْ یَرَوْا | كَمْ | اَهْلَكْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | وہ تھے | اس کے ساتھ | وہ ٹھٹھا کرتے ہیں | کیا انہوں نے نہیں دیکھا | کتنے | ہم نے ہلاک کیا |

اِلَّا كَانُوْا بِهٖ یَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿31﴾ اَلَمْ یَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا

مگر وہ اس سے ٹھٹھا کرنے لگتے ہیں۔ کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ کتنی ہی

| قَبْلَهُمْ | مِّنَ | الْقُرُوْنِ | اَنَّهُمْ | اِلَیْهِمْ | لَا | یَرْجِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان سے پہلے | سے | نسلیں، قومیں | کہ وہ | ان کی طرف | نہیں | وہ لوٹتے ہیں |

قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَیْهِمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ﴿32﴾

نسلیں ہم نے اُن سے پہلے ہلاک کر دیں۔ یقیناً وہ ان کی طرف لوٹ کر نہیں آئیں گی۔

وقف غفران

ع 20 (2 / 1)

| وَ | اِنْ | كُلٌّ | لَّمَّا | جَمِيْعٌ | لَّدَيْنَا | مُحْضَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہر ایک، تمام | مگر | سب کے سب، تمام | ہمارے پاس | حاضر کئے جانے والے |

وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿33﴾

اور نہیں ہیں (وہ) تمام مگر ہمارے حضور وہ سب کے سب پیش کئے جانے والے ہیں۔

| وَ | اٰيَةٌ | لَّهُمُ | الْاَرْضُ | الْمَيْتَةُ | اَحْيَيْنٰهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نشان | ان کے لئے | زمین | مردہ | ہم نے اسے زندہ کیا |

وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ ۖۚ اَحْيَيْنٰهَا

اور ان کے لئے مُردہ زمین ایک نشان ہے۔ ہم نے اسے زندہ کیا

| وَ | اَخْرَجْنَا | مِنْهَا | حَبًّا | فَمِنْهُ | يَاْكُلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے نکالا | اس میں سے | دانا، اناج | پس اس میں سے | وہ کھاتے ہیں |

وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ يَاْكُلُوْنَ ﴿34﴾

اور اس سے (طرح طرح کے) اناج نکالے۔ پس اُسی میں سے وہ کھاتے ہیں۔

| وَ | جَعَلْنَا | فِيْهَا | جَنّٰتٍ | مِّنْ | نَّخِيْلٍ | وَّ | اَعْنَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے بنایا | اس میں | باغات | سے | کھجور (جمع) | اور | انگور (جمع) |

وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ

اور ہم نے اس میں کھجوروں اور انگوروں کے باغات بنائے

| وَّ | فَجَّرْنَا | فِيْهَا | مِنَ | الْعُيُوْنِ | لِيَاْكُلُوْا | مِنْ | ثَمَرِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے پھاڑا | اس میں | سے | چشمے | تاکہ وہ کھائیں | سے | اس کے پھل |

وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ﴿35﴾ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ

اور ہم نے اس میں چشمے پھاڑ دیئے۔ تاکہ وہ اس (یعنی اللہ) کے (عطا کردہ) پھلوں میں سے کھائیں

| وَ | مَا | عَمِلَتْهُ | اَيْدِيْهِمْ | اَفَلَا | يَشْكُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | اس نے اسے کیا | ان کے ہاتھ | پس کیا نہیں | وہ شکر کرتے ہیں |

وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ ۭ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿36﴾

اور وہ بھی کھائیں جو اُن کے ہاتھوں نے کمایا ہے۔ پس کیا وہ شکر نہیں کریں گے؟

| سُبْحٰنَ | الَّذِیْ | خَلَقَ | الْاَزْوَاجَ | كُلَّهَا | مِمَّا | تُنْۢبِتُ | الْاَرْضُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پاک | وہ جو | اس نے پیدا کیا | جوڑے | وہ سب، وہ تمام | اس میں سے جو | وہ اگاتی ہے | زمین |

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ

پاک ہے وہ جس نے ہر قسم کے جوڑے پیدا کئے اُس میں سے بھی جو زمین اگاتی ہے

| وَ | مِنْ | اَنْفُسِهِمْ | وَ | مِمَّا | لَا | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | ان کی جانیں | اور | اس میں سے جو | نہیں | وہ جانتے ہیں |

وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ (37)

اور خود اُن کے نفوس میں سے بھی اور اُن چیزوں میں سے بھی جن کا وہ کوئی علم نہیں رکھتے۔

| وَ | اٰيَةٌ | لَّهُمُ | الَّيْلُ | نَسْلَخُ | مِنْهُ | النَّهَارَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نشان | ان کے لئے | رات | ہم کھینچ نکالتے ہیں | اس میں سے | دن |

وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚۖ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ

اور ان کے لئے رات بھی ایک نشان ہے اس سے ہم دن کو کھینچ نکالتے ہیں

| فَاِذَا | هُمْ | مُّظْلِمُوْنَ | وَ | الشَّمْسُ | تَجْرِیْ | لِمُسْتَقَرٍّ | لَّهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اچانک | وہ (جمع) | اندھیروں میں ڈوبنے والے | اور | سورج | وہ چلتی ہے | مقررہ منزل کی طرف | اس کے لئے |

فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ۙ (38) وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ

پس اچانک وہ پھر اندھیروں میں ڈوب جاتے ہیں۔ اور سورج (ہمیشہ) اپنی مقررہ منزل کی طرف رواں دواں ہے۔

| ذٰلِكَ | تَقْدِيْرُ | الْعَزِيْزِ | الْعَلِيْمِ | وَ | الْقَمَرَ | قَدَّرْنٰهُ | مَنَازِلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | تقدیر | کامل غلبہ والا | صاحب علم | اور | چاند | ہم نے اسے مقرر کیا | منازل/منزلیں |

ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ؕ (39) وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ

یہ کامل غلبہ والے (اور) صاحب علم کی (جاری کردہ) تقدیر ہے۔ اور چاند کے لئے بھی ہم نے منازل مقرر کردی ہیں

| حَتّٰی | عَادَ | كَالْعُرْجُوْنِ | الْقَدِيْمِ | لَا | الشَّمْسُ | يَنْۢبَغِیْ | لَهَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ لوٹا | کھجور کی شاخ کی مانند | پرانی | نہیں | سورج | وہ ممکن ہوتا ہے | اس کے لئے |

حَتّٰی عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ (40) لَا الشَّمْسُ يَنْۢبَغِیْ لَهَآ

یہاں تک کہ وہ کھجور کی پرانی شاخ کی طرح ہوجاتا ہے۔ سورج کی دسترس میں نہیں

| اَنْ تُدْرِكَ | الْقَمَرَ | وَ | لَا | الَّيْلُ | سَابِقُ | النَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ وہ پکڑتی ہے، کہ وہ پاتی ہے | چاند | اور | نہ | رات | آگے نکلنے والا | دن |

اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ؕ

کہ چاند کو پکڑ سکے اور نہ ہی رات دن سے آگے بڑھ سکتی ہے

| وَ | كُلٌّ | فِيْ | فَلَكٍ | يَّسْبَحُوْنَ | وَ | اٰيَةٌ | لَّهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سب، ہر ایک | میں | مدار، آسمان | وہ تیرتے ہیں | اور | نشان | ان کے لئے |

وَكُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿41﴾ وَاٰيَةٌ لَّهُمْ

اور سب کے سب (اپنے اپنے) مدار پر رواں دواں ہیں۔ اور ان کے لئے یہ بھی ایک نشان ہے

| اَنَّا | حَمَلْنَا | ذُرِّيَّتَهُمْ | فِي | الْفُلْكِ | الْمَشْحُوْنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ ہم نے | ہم نے اٹھایا | ان کی اولاد | میں | کشتی | بھرا ہوا |

اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿42﴾

کہ ہم نے ان کی نسل کو ایک بھری ہوئی کشتی میں سوار کیا۔

| وَ | خَلَقْنَا | لَهُمْ | مِّنْ | مِّثْلِهٖ | مَا | يَرْكَبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے پیدا کیا | ان کے لئے | سے | اس کی مانند | جو | وہ سوار ہوتے ہیں |

وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ مَا يَرْكَبُوْنَ ﴿43﴾

اور ہم ان کے لئے ویسی ہی اور (سواریاں) بنائیں گے جن پر وہ سوار ہوا کریں گے۔

| وَ | اِنْ نَّشَاْ | نُغْرِقْهُمْ | فَلَا | صَرِيْخَ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر ہم چاہیں | ہم انہیں غرق کر دیں گے | پس نہیں | فریادرس | ان کے لئے |

وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ

اور اگر ہم چاہیں تو انہیں غرق کر دیں پس ان کا کوئی فریادرس نہیں ہوگا

| وَ | لَا | هُمْ | يُنْقَذُوْنَ | اِلَّا | رَحْمَةً | مِّنَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ (جمع) | وہ بچائے جائیں گے | مگر | رحمت | ہماری طرف سے |

وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ ﴿44﴾ اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا

اور نہ وہ بچائے جائیں گے۔ سوائے ہماری طرف سے رحمت کے طور پر

| وَ | مَتَاعًا | اِلٰى | حِيْنٍ | وَ | اِذَا | قِيْلَ | لَهُمُ | اتَّقُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | فائدہ پہنچانا | تک | مدت | اور | جب | کہا گیا | انہیں | تم تقویٰ اختیار کرو |

وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ﴿45﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا

اور ایک مدت تک عارضی فائدہ پہنچانے کی خاطر۔ اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ تقویٰ اختیار کرو

| مَا | بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ | وَ | مَا | خَلْفَكُمْ | لَعَلَّكُمْ | تُرْحَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | تمہارے سامنے | اور | جو | تمہارے پیچھے | شاید کہ تم | تم رحم کئے جاؤ گے |

مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿46﴾

اُن امور میں جو تمہارے سامنے ہیں اور ان میں بھی جو تمہارے پس پشت ہیں تاکہ تم رحم کئے جاؤ (تو وہ توجہ نہیں دیتے)۔

| وَ | مَا | تَاْتِيْهِمْ | مِّنْ | اٰيَةٍ | مِّنْ | اٰيٰتِ | رَبِّهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ان کے پاس آتی ہے | سے | نشان | سے | نشانات | ان کا ربّ |

وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور ان کے پاس ان کے ربّ کے نشانات میں سے کوئی نشان نہیں آتا

| اِلَّا | كَانُوْا | عَنْهَا | مُعْرِضِيْنَ | وَ | اِذَا | قِيْلَ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | وہ تھے | اس سے | اعراض کرنے والے | اور | جب | کہا گیا | ان سے |

اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿47﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ

مگر وہ اس سے اِعراض کرنے والے ہوتے ہیں۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ

| اَنْفِقُوْا | مِمَّا | رَزَقَكُمُ | اللّٰهُ | قَالَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم خرچ کرو | اس میں سے جو | اس نے تمہیں رزق دیا | اللہ | اس نے کہا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | ان کے لئے جو | وہ ایمان لائے |

اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ۙ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

اللہ نے جو رزق تمہیں عطا کیا ہے اس میں سے خرچ کرو تو وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا ان لوگوں سے جو ایمان لائے ہیں کہتے ہیں

| اَنُطْعِمُ | مَنْ | لَّوْ يَشَآءُ | اللّٰهُ | اَطْعَمَهٗٓ |
|---|---|---|---|---|
| کیا ہم کھلائیں | جو، جسے | اگر وہ چاہتا | اللہ | اس نے اسے کھلایا |

اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗٓ ۖ

کیا ہم انہیں کھلائیں جن کو اللہ اگر چاہتا تو خود کھلاتا؟

| اِنْ | اَنْتُمْ | اِلَّا | فِيْ | ضَلٰلٍ | مُّبِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تم (جمع) | مگر | میں | گمراہی | واضح، کھلا کھلا |

اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿48﴾

تم تو محض ایک کھلی کھلی گمراہی میں پڑے ہوئے ہو۔

| وَ | يَقُوْلُوْنَ | مَتٰى | هٰذَا | الْوَعْدُ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | کب | یہ | وعدہ | اگر | تم ہو، تم تھے | سچے (جمع) |

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿49﴾

اور وہ پوچھتے ہیں کہ یہ وعدہ کب پورا ہوگا اگر تم سچے ہو؟

| مَا | يَنْظُرُوْنَ | اِلَّا | صَيْحَةً | وَّاحِدَةً | تَاْخُذُهُمْ | وَ | هُمْ | يَخِصِّمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ انتظار کرتے ہیں | مگر | ہولناک آواز | ایک | وہ انہیں پکڑے گی | اور | وہ (جمع) | وہ جھگڑتے ہوں گے |

مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُوْنَ ﴿50﴾

وہ کسی چیز کا انتظار نہیں کر رہے سوائے ایک ہولناک آواز کے جو انہیں آ پکڑے گی جبکہ وہ جھگڑ رہے ہوں گے۔

| فَلَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | تَوْصِيَةً | وَّ | لَآ | اِلٰٓى | اَهْلِهِمْ | يَرْجِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس نہ | وہ طاقت رکھتے ہیں | وصیت کرنا | اور | نہ | طرف | ان کے گھر والے | وہ لوٹتے ہیں |

فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً وَّلَآ اِلٰٓى اَهْلِهِمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿51﴾ ع

پس وہ وصیت کرنے کی بھی توفیق نہ پائیں گے اور نہ اپنے اہل کی طرف لوٹ سکیں گے۔

ع 18 3 2

| وَ | نُفِخَ | فِي | الصُّوْرِ | فَاِذَا | هُمْ | مِّنَ | الْاَجْدَاثِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ پھونکا گیا | میں | بگل | پس اچانک | وہ (جمع) | سے | قبریں |

وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ

اور بگل میں پھونکا جائے گا تو اچانک وہ قبروں سے

| اِلٰى | رَبِّهِمْ | يَنْسِلُوْنَ | قَالُوْا | يٰوَيْلَنَا | مَنْۢ | بَعَثَنَا | مِنْ | مَّرْقَدِنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طرف | ان کا ربّ | وہ دوڑتے ہیں | انہوں نے کہا | اے افسوس ہم پر | کون، کس | اس نے ہم کو اٹھایا | سے | ہماری آرام گاہ |

اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ﴿52﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ

نکل کر اپنے ربّ کی طرف دوڑنے لگیں گے۔ وہ کہیں گے اے وائے ہماری ہلاکت! کس نے ہمیں ہماری آرام گاہ سے اٹھایا۔

وقف غفران
وقف منزل وقف لازم

| هٰذَا | مَا | وَعَدَ | الرَّحْمٰنُ | وَ | صَدَقَ | الْمُرْسَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | جو | اس نے وعدہ کیا | رحمان | اور | اس نے سچ کہا | بھیجے ہوئے، مرسلین |

هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿53﴾

یہی تو ہے جس کا رحمان نے وعدہ کیا تھا اور مُرسلین سچ ہی کہتے تھے۔

| اِنْ | كَانَتْ | اِلَّا | صَيْحَةً | وَّاحِدَةً | فَاِذَا | هُمْ | جَمِيْعٌ | لَّدَيْنَا | مُحْضَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تھی | مگر | ہولناک آواز | ایک | پس اچانک | وہ (جمع) | سب، تمام | ہمارے پاس | حاضر کئے جانے والے |

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿54﴾

یہ محض ایک ہی ہولناک آواز ہوگی۔ پس اچانک وہ سب کے سب ہمارے سامنے حاضر کر دیئے جائیں گے۔

| فَالْيَوْمَ | لَا تُظْلَمُ | نَفْسٌ | شَيْـًٔا | وَّ | لَا | تُجْزَوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس آج | وہ ظلم نہیں کی جائے گی | جان، نفس | کچھ | اور | نہ | تم بدلہ دیئے جاؤ گے |

فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا وَّلَا تُجْزَوْنَ

پس آج کے دن کسی جان پر کچھ ظلم نہیں کیا جائے گا اور تم کوئی جزا نہیں دیئے جاؤ گے

| اِلَّا | مَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ | اِنَّ | اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | جو | تم تھے | تم عمل کرتے ہو | یقیناً | بہشت والے، جنت والے |

اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿55﴾ اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ

سوائے اُس کے جو تم کیا کرتے تھے۔ یقیناً اہلِ جنت

| الْيَوْمَ | فِيْ | شُغُلٍ | فٰكِهُوْنَ | هُمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آج | میں | شغل، دلچسپیاں | خوش ہونے والے | وہ (جمع) | اور |

الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ﴿56﴾ ج هُمْ وَ

آج کے دن مختلف دلچسپیوں سے لطف اندوز ہو رہے ہوں گے۔ وہ اور

| اَزْوَاجُهُمْ | فِيْ | ظِلٰلٍ | عَلَى | الْاَرَآئِكِ | مُتَّكِـُٔوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے ساتھی/بیویاں | میں | سائے | پر، اوپر | تخت (جمع) | تکیہ لگانے والے |

اَزْوَاجُهُمْ فِيْ ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ﴿57﴾

ان کے ساتھی سایوں میں تختوں پر تکیے لگائے ہوں گے۔

| يَدَّعُوْنَ | مَّا | لَهُمْ | وَّ | فَاكِهَةٌ | فِيْهَا | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ مانگیں گے، وہ طلب کریں گے | جو | ان کے لئے | اور | پھل، میوہ | اس میں | ان کے لئے |

لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ﴿58﴾

ان کے لئے اس میں پھل ہوگا اور ان کے لئے وہ سب کچھ ہوگا جو وہ طلب کریں گے۔

| رَّحِيْمٍ | رَّبٍّ | مِّنْ | قَوْلًا | سَلٰمٌ |
|---|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | ربّ | سے | پیغام | سلام، سلامتی |

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿59﴾

"سلام" کہا جائے گا ربّ رحیم کی طرف سے۔

| الْمُجْرِمُوْنَ | اَيُّهَا | الْيَوْمَ | امْتَازُوا | وَ |
|---|---|---|---|---|
| مجرم (جمع) | اے | آج | تم ممتاز ہوجاؤ، تم الگ ہوجاؤ | اور |

وَامْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿60﴾

اور اے مجرمو! آج کے دن بالکل جُدا ہوجاؤ۔

| الشَّيْطٰنَ | لَّا تَعْبُدُوا | اَنْ | يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ | اِلَيْكُمْ | اَلَمْ اَعْهَدْ |
|---|---|---|---|---|---|
| شیطان | تم عبادت نہ کرو | کہ | اے آدم کے بیٹو | تمہاری طرف | کیا میں نے تاکیدی حکم نہیں دیا |

اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ

اے بنی آدم! کیا میں نے تمہیں تاکیدی ہدایت نہیں کی تھی کہ تم شیطان کی عبادت نہ کرو۔

| اعْبُدُوْنِيْ | اَنِ | وَّ | مُّبِيْنٌ | عَدُوٌّ | لَكُمْ | اِنَّهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم میری عبادت کرو | کہ | اور | کھلا کھلا | دشمن | تمہارے لئے | یقیناً وہ |

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿61﴾ وَّاَنِ اعْبُدُوْنِيْ

یقیناً وہ تمہارا کھلا کھلا دشمن ہے۔ اور یہ کہ تم میری عبادت کرو

| كَثِيْرًا | جِبِلًّا | مِنْكُمْ | اَضَلَّ | لَقَدْ | وَ | مُّسْتَقِيْمٌ | صِرَاطٌ | هٰذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بہت | مخلوق | تم میں سے | اس نے گمراہ کیا | یقیناً | اور | سیدھا | راستہ | یہ |

هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ﴿62﴾ وَلَقَدْ اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا

یہ سیدھا راستہ ہے۔ مگر اس نے یقیناً تم میں سے ایک کثیر مخلوق کو گمراہ کر دیا۔

وقفِ غفران

| اَفَلَمْ تَكُونُوا | تَعْقِلُونَ | هٰذِهٖ | جَهَنَّمُ | الَّتِي | كُنْتُمْ | تُوعَدُونَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا تم نہیں تھے | تم عقل کرتے ہو | یہ | دوزخ | جو | تم تھے | تم وعدہ دیئے جاتے ہو |

اَفَلَمْ تَكُونُوا تَعْقِلُونَ ﴿63﴾ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِي كُنْتُمْ تُوعَدُونَ ﴿64﴾

پس کیا تم عقل نہیں کرتے تھے؟ یہی وہ جہنم ہے جس کا تم وعدہ دیئے جاتے تھے۔

| اِصْلَوْهَا | الْيَوْمَ | بِمَا | كُنْتُمْ | تَكْفُرُونَ | اَلْيَوْمَ | نَخْتِمُ | عَلٰٓى | اَفْوَاهِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم اس میں داخل ہو جاؤ | آج | بسبب اس کے جو | تم تھے | تم انکار کرتے ہو | آج | ہم مہر کرتے ہیں | پر، اوپر | ان کے منہ |

اِصْلَوْهَا الْيَوْمَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُونَ ﴿65﴾ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ

آج اس میں داخل ہو جاؤ بوجہ اس کے کہ تم انکار کیا کرتے تھے۔ آج کے دن ہم ان کے مُونہوں پر مہر لگا دیں گے

| وَ | تُكَلِّمُنَآ | اَيْدِيهِمْ | وَ | تَشْهَدُ | اَرْجُلُهُمْ | بِمَا | كَانُوا | يَكْسِبُونَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ہم سے کلام کرے گی | ان کے ہاتھ | اور | وہ گواہی دے گی | ان کے پاؤں | اس کی جو | وہ تھے | وہ کماتے ہیں |

وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ﴿66﴾

اور ان کے ہاتھ ہم سے کلام کریں گے اور ان کے پاؤں گواہی دیں گے اس کی جو وہ کسب کیا کرتے تھے۔

| وَ | لَوْ نَشَآءُ | لَطَمَسْنَا | عَلٰٓى | اَعْيُنِهِمْ | فَاسْتَبَقُوا | الصِّرَاطَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر ہم چاہتے | ہم ضرور مسخ کر دیتے | پر، اوپر | ان کی آنکھیں | پس وہ آگے بڑھے | راستہ |

وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ

اور اگر ہم چاہتے تو ان کی آنکھوں کو ضرور مسخ کر دیتے پھر وہ رستے پر آگے بڑھتے

| فَاَنّٰى | يُبْصِرُونَ | وَ | لَوْ نَشَآءُ | لَمَسَخْنٰهُمْ | عَلٰى | مَكَانَتِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کہاں | وہ دیکھیں گے | اور | اگر ہم چاہتے | ضرور ہم نے انہیں مسخ کر دیا | پر، اوپر | ان کے ٹھکانے |

فَاَنّٰى يُبْصِرُونَ ﴿67﴾ وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ

مگر وہ (اُسے) دیکھ کیسے سکتے تھے؟ اور اگر ہم چاہتے تو انہیں ان کے ٹھکانوں پر ہی مٹا ڈالتے

| فَمَا | اسْتَطَاعُوا | مُضِيًّا | وَّ | لَا يَرْجِعُونَ |
|---|---|---|---|---|
| پس نہ | انہوں نے طاقت پائی | آگے جانا، چلنا | اور | وہ نہیں لوٹتے ہیں |

فَمَا اسْتَطَاعُوا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُونَ ﴿68﴾ ع

پھر نہ وہ چلنے کی طاقت رکھتے اور نہ لوٹ سکتے۔

ع 4 17 3

| وَ | مَنْ | نُّعَمِّرْهُ | نُنَكِّسْهُ | فِي | الْخَلْقِ | اَفَلَا | يَعْقِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو، جسے | ہم اسے عمر دیتے ہیں | ہم اسے کم کرتے ہیں | میں | پیدائش | پس کیا نہیں | وہ عقل کرتے ہیں |

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِي الْخَلْقِ ؕ اَفَلَا يَعْقِلُوْنَ ﴿69﴾

اور جسے ہم لمبی عمر دیتے ہیں اس کو جبلّی طاقتوں کے لحاظ سے کم کرتے چلے جاتے ہیں۔ پس کیا وہ عقل نہیں کرتے؟

| وَ | مَا | عَلَّمْنٰهُ | الشِّعْرَ | وَ | مَا | يَنْۢبَغِيْ | لَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم نے اسے سکھایا | شعر | اور | نہیں | وہ زیب دیتا ہے | اسے |

وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْۢبَغِيْ لَهٗ ؕ

اور ہم نے اسے شعر کہنا نہیں سکھایا اور نہ ہی یہ اسے زیب دیتا تھا۔

| اِنْ | هُوَ | اِلَّا | ذِكْرٌ | وَّ | قُرْاٰنٌ | مُّبِيْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ | مگر | نصیحت | اور | قرآن | کھلا کھلا، واضح |

اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ وَّقُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ ۙ﴿70﴾

یہ تو محض ایک نصیحت ہے اور واضح قرآن ہے۔

| لِّيُنْذِرَ | مَنْ | كَانَ | حَيًّا | وَّ | يَحِقَّ | الْقَوْلُ | عَلَى | الْكٰفِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ وہ ڈرائے | جو | وہ تھا | زندہ | اور | وہ صادق آتا ہے | فرمان، بات | پر، اوپر | کافر (جمع) |

لِّيُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿71﴾

تا کہ وہ اسے ڈرائے جو زندہ ہو اور کافروں پر فرمان صادق آجائے۔

| اَوَ لَمْ يَرَوْا | اَنَّا | خَلَقْنَا | لَهُمْ | مِّمَّا | عَمِلَتْ | اَيْدِيْنَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کیا انہوں نے نہیں دیکھا | کہ ہم | ہم نے پیدا کیا | ان کے لئے | اس میں سے جو | اس نے عمل کیا | ہمارے ہاتھ (جمع) |

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ

کیا انہوں نے دیکھا نہیں کہ ہم نے اس میں سے جو ہمارے دستِ قدرت نے بنایا،

| اَنْعَامًا | فَهُمْ | لَهَا | مٰلِكُوْنَ | وَ | ذَلَّلْنٰهَا | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مویشی (جمع) | پس وہ | اس کے لئے | مالک (جمع) | اور | ہم نے اسے تابع بنایا | ان کے لئے |

اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ﴿72﴾ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ

ان کی خاطر مویشی پیدا کئے۔ پس وہ اُن کے مالک بن گئے ہیں۔ اور ہم نے انہیں ان کے زیرِنگیں کر دیا۔

| فَمِنْهَا | رَكُوْبُهُمْ | وَ | مِنْهَا | يَاْكُلُوْنَ | وَ | لَهُمْ | فِيْهَا | مَنَافِعُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ان میں سے | ان کی سواریاں | اور | ان میں سے | وہ کھاتے ہیں | اور | ان کے لئے | اس میں | فوائد |

فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ ﴿73﴾ وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ

پس ان ہی میں سے ان کی سواریاں ہیں اور انہی میں سے (بعض کو) وہ کھاتے ہیں۔ اور اُن کے لئے اُن میں بہت سے فوائد ہیں

| وَ | مَشَارِبُ | اَفَلَا | يَشْكُرُوْنَ | وَ | اتَّخَذُوْا | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | اٰلِهَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | مشروبات | پس کیا نہیں | وہ شکر کرتے ہیں | اور | انہوں نے بنایا | سے | سوا | اللہ | معبود (جمع) |

وَمَشَارِبُ ۭ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿74﴾ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً

اور مشروبات بھی۔ پس کیا وہ شکر نہیں کریں گے؟ اور انہوں نے اللہ کے سوا معبود اپنا رکھے ہیں

| لَّعَلَّهُمْ | يُنْصَرُوْنَ | لَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | نَصْرَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| شاید کہ وہ | وہ مدد دیئے جائیں گے | نہیں | وہ طاقت رکھتے ہیں | ان کی مدد |

لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿75﴾ ۭ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ ۙ

شاید کہ وہ (ان کی طرف سے) مدد دیئے جائیں۔ وہ اُن کی مدد کی کوئی استطاعت نہیں رکھیں گے

| وَ | هُمْ | لَهُمْ | جُنْدٌ | مُّحْضَرُوْنَ | فَلَا يَحْزُنْكَ | قَوْلُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ (جمع) | ان کے لئے | لشکر | حاضر کئے جانے والے | پس وہ تجھے غم میں نہ ڈالے | ان کی بات |

وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ ﴿76﴾ فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ

جبکہ وہ تو ان کے خلاف (گواہی دینے کے لئے) حاضر کئے گئے لشکر ہوں گے۔ پس تجھے ان کی بات غم میں مبتلا نہ کرے۔

| اِنَّا | نَعْلَمُ | مَا | يُسِرُّوْنَ | وَ | مَا | يُعْلِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | ہم جانتے ہیں | جو | وہ چھپاتے ہیں | اور | جو | وہ ظاہر کرتے ہیں |

اِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿77﴾

یقیناً ہم جانتے ہیں جو وہ چھپاتے ہیں اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں۔

| اَوَلَمْ يَرَ | الْاِنْسَانُ | اَنَّا | خَلَقْنٰهُ | مِنْ | نُّطْفَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کیا اس نے نہیں دیکھا | انسان | کہ ہم | ہم نے اسے پیدا کیا | سے | نطفہ |

اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ

کیا انسان نے نہیں دیکھا کہ ہم نے اسے نطفہ سے پیدا کیا

وقف لازم

| فَاِذَا | هُوَ | خَصِيۡمٌ | مُّبِيۡنٌ | وَ | ضَرَبَ | لَنَا | مَثَلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اچانک | وہ | جھگڑا کرنے والا | کھلا کھلا | اور | اس نے بیان کیا | ہمارے لئے | مثال |

فَاِذَا هُوَ خَصِيۡمٌ مُّبِيۡنٌ ﴿78﴾ وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا

تو پھر یہ کیا انقلاب ہوا کہ وہ ایک کھلا کھلا جھگڑالو بن گیا۔ اور ہم پر باتیں بنانے لگا

| وَّ | نَسِىَ | خَلۡقَهٗ | قَالَ | مَنۡ | يُّحۡىِ | الۡعِظَامَ | وَ | هِىَ | رَمِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ بھول گیا | اس کی پیدائش | اس نے کہا | کون | وہ زندہ کرتا ہے | ہڈیاں | اور | وہ | بوسیدہ، گلا سڑا |

وَّنَسِىَ خَلۡقَهٗ ؕ قَالَ مَنۡ يُّحۡىِ الۡعِظَامَ وَهِىَ رَمِيۡمٌ ﴿79﴾

اور اپنی خِلقت کو بھول گیا۔ کہنے لگا کون ہے جو ہڈیوں کو زندہ کرے گا جبکہ وہ گل سڑ چکی ہوں گی؟

| قُلۡ | يُحۡيِيۡهَا | الَّذِىۡۤ | اَنۡشَاَهَاۤ | اَوَّلَ | مَرَّةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | وہ اسے زندہ کرے گا | جو، جس | اس نے اسے پیدا کیا | پہلی | مرتبہ، بار |

قُلۡ يُحۡيِيۡهَا الَّذِىۡۤ اَنۡشَاَهَاۤ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ

تُو کہہ دے انہیں وہ زندہ کرے گا جس نے انہیں پہلی بار پیدا کیا تھا

| وَ | هُوَ | بِكُلِّ | خَلۡقٍ | عَلِيۡمُ | اۨلَّذِىۡ | جَعَلَ | لَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | ہر ایک کے ساتھ | پیدائش | خوب علم رکھنے والا | جو، جس | اس نے بنایا | تمہارے لئے |

وَهُوَ بِكُلِّ خَلۡقٍ عَلِيۡمُ ۙ﴿80﴾ اۨلَّذِىۡ جَعَلَ لَكُمۡ

اور وہ ہر قسم کی خلق کا خوب علم رکھنے والا ہے۔ وہ جس نے

| مِّنَ | الشَّجَرِ | الۡاَخۡضَرِ | نَارًا | فَاِذَاۤ | اَنۡتُمۡ | مِّنۡهُ | تُوۡقِدُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | درخت (جمع) | سبز | آگ | پس جب | تم ہو | اس میں سے | تم آگ جلاتے ہو |

مِّنَ الشَّجَرِ الۡاَخۡضَرِ نَارًا فَاِذَاۤ اَنۡتُمۡ مِّنۡهُ تُوۡقِدُوۡنَ ﴿81﴾

سرسبز درختوں سے تمہارے لئے آگ بنادی۔ پس تم انہی میں سے بعض کو جلانے لگے۔

| اَوَلَيۡسَ | الَّذِىۡ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضَ | بِقٰدِرٍ | عَلٰٓى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کیا نہیں | جو، جس | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین | قادر | پر، اوپر |

اَوَلَيۡسَ الَّذِىۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى

کیا وہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے اس بات پر قادر نہیں

| اَنْ يَّخْلُقَ | مِثْلَهُمْ | بَلٰى | وَ | هُوَ | الْخَلّٰقُ | الْعَلِيْمُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کہ وہ پیدا کرے | ان کی مانند | کیوں نہیں | اور | وہ | بہت عظیم خالق | دائمی علم رکھنے والا |

اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ؕ بَلٰى ۚ وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ﴿82﴾

کہ ان جیسے پیدا کردے؟ کیوں نہیں۔ جبکہ وہ تو بہت عظیم خالق (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| اِنَّمَآ | اَمْرُهٗٓ | اِذَآ | اَرَادَ | شَيْـًٔا | اَنْ يَّقُوْلَ | لَهٗ | كُنْ | فَيَكُوْنُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| محض، صرف | اس کا حکم | جب | اس نے ارادہ کیا | چیز | کہ وہ کہے | اس کے لئے | تو ہو جا | پس وہ ہو جاتا ہے |

اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿83﴾

اُس کا صرف یہ حکم کافی ہے جب وہ کسی چیز کا ارادہ کرے کہ وہ اُسے کہتا ہے "ہو جا"، پس وہ ہونے لگتی ہے اور ہو کر رہتی ہے۔

| فَسُبْحٰنَ | الَّذِىْ | بِيَدِهٖ | مَلَكُوْتُ | كُلِّ | شَىْءٍ | وَّ | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پس پاک ہے | جو | اس کے ہاتھ میں | بادشاہت | ہر ایک | چیز | اور | اس کی طرف | تم لوٹائے جاؤ گے |

فَسُبْحٰنَ الَّذِىْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَىْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿84﴾ ع

پس پاک ہے وہ جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہت ہے اور اُسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔

ع 5 16 4

## سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ وَّهِىَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَةٌ وَّ ثَلَاثٌ وَّ ثَمَانُوْنَ اٰيَةً وَّ خَمْسَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ الصّٰٓفّٰتِ مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 183 آیات اور پانچ رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| --- | --- | --- | --- |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| وَالصّٰٓفّٰتِ | صَفًّا | فَالزّٰجِرٰتِ | زَجْرًا | فَالتّٰلِيٰتِ | ذِكْرًا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| قسم ہے صف باندھنے والیوں کی | اچھی طرح صف باندھنا | پس اچھی طرح ڈانٹنے والیاں | خوب ڈانٹنا | پس بلند کرنے والیاں | نصیحت نامہ، ذکر |

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ﴿2﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ﴿3﴾ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ﴿4﴾

قطار در قطار صف بندی کرنے والی (فوجوں) کی قسم۔ پھر اُن کی جو للکارتے ہوئے ڈپٹنے والیاں ہیں۔ پھر ذکر بلند کرنے والیوں کی۔

وقف غفران

منزل 6

| الۡاَرۡضِ | وَ | السَّمٰوٰتِ | رَبُّ | لَوَاحِدٌ | اِلٰـهَكُمۡ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زمین | اور | آسمان (جمع) | ربّ | ضرور ایک | تمہارا معبود | یقیناً |

اِنَّ اِلٰـهَكُمۡ لَوَاحِدٌ ؕ﴿5﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ

یقیناً تمہارا معبود ایک ہی ہے۔ آسمانوں کا بھی ربّ ہے اور زمین کا بھی

| الۡمَشَارِقِ | رَبُّ | وَ | بَيۡنَهُمَا | مَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرق (جمع) | ربّ | اور | ان دونوں کے درمیان | جو | اور |

وَ مَا بَيۡنَهُمَا وَ رَبُّ الۡمَشَارِقِ ؕ﴿6﴾

اور اس کا بھی جو ان دونوں کے درمیان ہے اور تمام مشرقوں کا ربّ ہے۔

| الۡكَوَاكِبِ | بِزِيۡنَةِ ۨ | الدُّنۡيَا | السَّمَآءَ | زَيَّنَّا | اِنَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| ستارے (جمع) | زینت کے ساتھ | نزدیکی / ورلے | آسمان | ہم نے زینت دی | یقیناً ہم |

اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡيَا بِزِيۡنَةِ ۨ الۡكَوَاكِبِ ۙ﴿7﴾

یقیناً ہم نے نزدیک کے آسمان کو ستاروں کے ذریعہ ایک زینت بخشی۔

| مَّارِدٍ | شَيۡطٰنٍ | كُلِّ | مِّنۡ | حِفۡظًا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سرکش، دھتکارا ہوا | شیطان | ہر ایک | سے | حفاظت کرنا | اور |

وَ حِفۡظًا مِّنۡ كُلِّ شَيۡطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ﴿8﴾

اور (یہ) حفاظت کے طور پر ہے ہر دھتکارے ہوئے شیطان سے۔

| وَ | الۡاَعۡلٰى | الۡمَلَاِ | اِلَى | لَا يَسَّمَّعُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اعلٰی | جماعت، ملاء | طرف | وہ سن نہیں سکیں گے |

لَا يَسَّمَّعُوۡنَ اِلَى الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰى وَ

وہ ملاءِ اعلٰی کی باتیں نہیں سن سکیں گے اور

| وَّاصِبٌ | عَذَابٌ | لَهُمۡ | وَّ | دُحُوۡرًا | جَانِبٍ | كُلِّ | مِنۡ | يُقۡذَفُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چمٹ جانے والا | عذاب | ان کے لئے | اور | دھتکارے ہوئے | جانب | ہر ایک | سے | وہ پتھراؤ کئے جائیں گے |

يُقۡذَفُوۡنَ مِنۡ كُلِّ جَانِبٍ ۖ﴿9﴾ دُحُوۡرًا وَّ لَهُمۡ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ﴿10﴾

ہر طرف سے پتھراؤ کئے جائیں گے۔ اس حال میں کہ دھتکارے ہوئے ہیں اور ان کے لئے چمٹ جانے والا عذاب (مقدر) ہے

| ثَاقِبٌ | شِهَابٌ | فَاَتْبَعَهٗ | الْخَطْفَةَ | خَطِفَ | مَنْ | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| روشن، چمکتا ہوا | شعلہ | پس وہ اس کے پیچھے آیا | اچک لینا | اس نے اچک لیا | جو | سوائے |

اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿11﴾

سوائے اُس کے جو کوئی ایک آدھ بات اُچک لے تو اس کا بھی ایک روشن شعلہ تعاقب کرے گا۔

| خَلَقْنَا | مَّنْ | اَمْ | خَلْقًا | اَشَدُّ | اَهُمْ | فَاسْتَفْتِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے پیدا کیا | جو | یا | پیدائش، خلق | زیادہ مضبوط/سخت | کیا وہ (جمع) | پس تو ان سے پوچھ |

فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ

پس تُو ان سے پوچھ کیا خَلق کرنے کے لحاظ سے وہ زیادہ مضبوط ہیں یا وہ (خِلقت میں مضبوط تر ہیں) جنہیں ہم نے پیدا کیا؟

| يَسْخَرُوْنَ | وَ | عَجِبْتَ | بَلْ | لَّازِبٍ | طِيْنٍ | مِّنْ | خَلَقْنٰهُمْ | اِنَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمسخر اڑاتے ہیں | اور | تُو نے تعجب کیا | بلکہ | چمٹ جانے والا | مٹی | سے | ہم نے انہیں پیدا کیا | یقیناً ہم |

اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ﴿12﴾ بَلْ عَجِبْتَ وَيَسْخَرُوْنَ ﴿13﴾ ۖ

یقیناً ہم نے انہیں ایک چمٹ جانے والی مٹی سے پیدا کیا۔ حقیقت یہ ہے کہ تُو تو (تخلیق پر) عش عش کر اٹھا ہے جبکہ وہ تمسخر اُڑاتے ہیں۔

| لَا يَذْكُرُوْنَ | ذُكِّرُوْا | اِذَا | وَ |
|---|---|---|---|
| وہ نصیحت حاصل نہیں کرتے ہیں | وہ نصیحت کئے گئے | جب | اور |

وَاِذَا ذُكِّرُوْا لَا يَذْكُرُوْنَ ﴿14﴾ ۖ

اور جب انہیں نصیحت کی جاتی ہے تو وہ نصیحت نہیں پکڑتے۔

| يَّسْتَسْخِرُوْنَ | اٰيَةً | رَاَوْا | اِذَا | وَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ مذاق اڑاتے ہیں | نشان | انہوں نے دیکھا | جب | اور |

وَاِذَا رَاَوْا اٰيَةً يَّسْتَسْخِرُوْنَ ﴿15﴾ ۖ

اور جب بھی وہ کوئی نشان دیکھیں تو مذاق اڑانے لگتے ہیں۔

| مُّبِيْنٌ | سِحْرٌ | اِلَّا | هٰذَآ | اِنْ | قَالُوْٓا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کھلا کھلا | جادو | مگر | یہ | نہیں | انہوں نے کہا | اور |

وَقَالُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿16﴾ ۚ

اور کہتے ہیں یہ تو محض ایک کھلا کھلا جادو ہے۔

| ءَاِذَا | مِتْنَا | وَ | كُنَّا | تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا | ءَاِنَّا | لَمَبْعُوْثُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا جب | ہم مر گئے | اور | ہم تھے | مٹی | اور | ہڈیاں | کیا ضرور ہم | ضرور اٹھائے جانے والے |

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿17﴾

کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا ہم ضرور اٹھائے جانے والے ہیں؟

| اَوَاٰبَآؤُنَا | الْاَوَّلُوْنَ | قُلْ | نَعَمْ | وَ | اَنْتُمْ | دَاخِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہمارے آباء واجداد | پہلے | تو کہہ دے | ہاں | اور | تم (جمع) | ذلیل ہونے والے |

اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿18﴾ قُلْ نَعَمْ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ﴿19﴾

اور کیا ہمارے گزشتہ آباء واجداد بھی۔ تُو کہہ دے ہاں! اس حال میں کہ تم ذلیل ہو گے۔

| فَاِنَّمَا | هِيَ | زَجْرَةٌ | وَّاحِدَةٌ | فَاِذَا | هُمْ | يَنْظُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس محض/صرف | وہ | ڈانٹ | ایک | پس جب/اچانک | وہ (جمع) | وہ دیکھتے ہیں |

فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ فَاِذَا هُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿20﴾

پس یقیناً یہ ایک ہی ڈپٹ ہو گی تو اچانک وہ دیکھتے رہ جائیں گے۔

| وَ | قَالُوْا | يٰوَيْلَنَا | هٰذَا | يَوْمُ | الدِّيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے کہا | اے وائے ہماری ہلاکت | یہ | دن | جزا سزا |

وَقَالُوْا يٰوَيْلَنَا هٰذَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿21﴾

اور وہ کہیں گے اے وائے ہماری ہلاکت! یہ تو جزا سزا کا دن ہے۔

| هٰذَا | يَوْمُ | الْفَصْلِ | الَّذِيْ | كُنْتُمْ | بِهٖ | تُكَذِّبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | دن | فیصلہ | جو | تم تھے | اسے | تم جھٹلاتے ہو |

هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿22﴾

یہ (وہ) فیصلہ کا دن ہے جسے تم جھٹلایا کرتے تھے۔

ع 1 22 5

| اُحْشُرُوا | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا | وَ | اَزْوَاجَهُمْ | وَ | مَا | كَانُوْا | يَعْبُدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم اکٹھا کرو | وہ جو | انہوں نے ظلم کیا | اور | ان کے ساتھی | اور | جو | وہ تھے | وہ عبادت کرتے ہیں |

اُحْشُرُوا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَاَزْوَاجَهُمْ وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ﴿23﴾

ان لوگوں کو اکٹھا کرو جنہوں نے ظلم کئے اور ان کے ساتھیوں کو بھی اور ان کو بھی جن کی وہ عبادت کیا کرتے تھے۔

الربع

| الْجَحِيْمِ | صِرَاطِ | اِلٰى | فَاهْدُوْهُمْ | اللّٰهِ | دُوْنِ | مِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دوزخ | راستہ | طرف | پس تم ان کو دکھادو | اللہ | سوائے | سے |

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ ﴿24﴾

اللہ کے سوا۔ پس انہیں جہنم کے رستے پر ڈال دو۔

| لَا تَنَاصَرُوْنَ | مَا لَكُمْ | مَّسْـُٔوْلُوْنَ | اِنَّهُمْ | قِفُوْهُمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے ہو | تمہیں کیا ہو گیا | پوچھے جانے والے | یقیناً وہ | تم انہیں ٹھہراؤ | اور |

وَقِفُوْهُمْ اِنَّهُمْ مَّسْـُٔوْلُوْنَ ﴿25﴾ مَا لَكُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ ﴿26﴾

اور انہیں ذرا ٹھہراؤ، یقیناً وہ پوچھے جانے والے ہیں۔ (اب) تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ (آج) تم ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے۔

| وَ | مُسْتَسْلِمُوْنَ | الْيَوْمَ | هُمُ | بَلْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تسلیم کرنے والے | آج | وہ (جمع) | بلکہ |

بَلْ هُمُ الْيَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ ﴿27﴾ وَ

بلکہ وہ تو آج (ہر جرم) تسلیم کرنے والے ہیں۔ اور

| يَّتَسَآءَلُوْنَ | بَعْضٍ | عَلٰى | بَعْضُهُمْ | اَقْبَلَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ ایک دوسرے سے پوچھتے ہیں | بعض | پر، اوپر | ان کے بعض | وہ متوجہ ہوا |

اَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿28﴾

ان میں سے بعض بعض کی طرف سوال کرتے ہوئے متوجہ ہوں گے۔

| الْيَمِيْنِ | عَنِ | تَاْتُوْنَنَا | كُنْتُمْ | اِنَّكُمْ | قَالُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|
| دائیں طرف | سے | تم ہمارے پاس آتے ہو | تم تھے | یقیناً تم | انہوں نے کہا |

قَالُوْٓا اِنَّكُمْ كُنْتُمْ تَاْتُوْنَنَا عَنِ الْيَمِيْنِ ﴿29﴾

وہ کہیں گے کہ یقیناً تم دائیں طرف سے (یعنی دین کی جہت سے ہمیں بہکانے) ہمارے پاس آیا کرتے تھے۔

| مُؤْمِنِيْنَ | لَّمْ تَكُوْنُوْا | بَلْ | قَالُوْا |
|---|---|---|---|
| ایمان لانے والے | تم نہیں تھے | بلکہ | انہوں نے کہا |

قَالُوْا بَلْ لَّمْ تَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿30﴾ ج

وہ (جواباً) کہیں گے کہ تم بھی تو کسی صورت ایمان لانے والے نہیں تھے۔

| سُلْطٰنٍ | مِّنْ | عَلَيْكُمْ | لَنَا | كَانَ | مَا | وَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| غلبہ، برتری | سے | تم پر | ہمارے لئے | وہ تھا | نہیں | اور |

وَمَا كَانَ لَنَا عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ ۚ

ہمیں تو تم پر کسی قوی دلیل کی برتری حاصل نہیں تھی

| رَبِّنَآ | قَوْلُ | عَلَيْنَا | فَحَقَّ | طٰغِيْنَ | قَوْمًا | كُنْتُمْ | بَلْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ہمارا ربّ | قول، بات | ہمارے اوپر | پس وہ صادق آ گیا | سرکشی کرنے والے | لوگ | تم تھے | بلکہ |

بَلْ كُنْتُمْ قَوْمًا طٰغِيْنَ ﴿31﴾ فَحَقَّ عَلَيْنَا قَوْلُ رَبِّنَآ ۖ

بلکہ تم خود ہی حد سے گزرنے والے لوگ تھے۔ پس ہم پر ہمارے ربّ کا قول صادق آ گیا۔

| غٰوِيْنَ | كُنَّا | اِنَّا | فَاَغْوَيْنٰكُمْ | لَذَآىِٕقُوْنَ | اِنَّا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| گمراہ (جمع) | ہم تھے | یقیناً ہم | پس ہم نے تمہیں گمراہ کیا | ضرور چکھنے والے | یقیناً ہم |

اِنَّا لَذَآىِٕقُوْنَ ﴿32﴾ فَاَغْوَيْنٰكُمْ اِنَّا كُنَّا غٰوِيْنَ ﴿33﴾

ہم یقیناً (عذاب کا مزا) چکھنے والے ہیں۔ پس ہم نے تمہیں گمراہ کیا۔ یقیناً ہم خود بھی گمراہ تھے۔

| بِالْمُجْرِمِيْنَ | نَفْعَلُ | كَذٰلِكَ | اِنَّا | مُشْتَرِكُوْنَ | الْعَذَابِ | فِي | يَوْمَىِٕذٍ | فَاِنَّهُمْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| مجرموں کے ساتھ | ہم کیا کرتے ہیں | اسی طرح | یقیناً ہم | برابر شریک ہونے والے | عذاب | میں | اس دن | پس یقیناً وہ |

فَاِنَّهُمْ يَوْمَىِٕذٍ فِي الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ﴿34﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ﴿35﴾

پس یقیناً وہ (سب) اس دن عذاب میں برابر شریک ہوں گے۔ یقیناً ہم مجرموں سے ایسا ہی سلوک کرتے ہیں۔

| اللّٰهُ | اِلَّا | اِلٰهَ | لَآ | لَهُمْ | قِيْلَ | اِذَا | كَانُوْٓا | اِنَّهُمْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اللہ | مگر | معبود | نہیں | انہیں | کہا گیا | جب | وہ تھے | یقیناً وہ |

اِنَّهُمْ كَانُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۙ

یقیناً وہ ایسے تھے کہ جب انہیں کہا جاتا تھا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں

| مَّجْنُوْنٍ | لِشَاعِرٍ | اٰلِهَتِنَا | لَتَارِكُوْٓا | اَىِٕنَّا | يَقُوْلُوْنَ | وَ | يَسْتَكْبِرُوْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| دیوانہ، پاگل | شاعر کے لئے | ہمارے معبود | ضرور چھوڑ دینے والے | کیا ہم | وہ کہتے ہیں | اور | وہ استکبار کرتے ہیں |

يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿36﴾ وَيَقُوْلُوْنَ اَىِٕنَّا لَتَارِكُوْٓا اٰلِهَتِنَا لِشَاعِرٍ مَّجْنُوْنٍ ﴿37﴾

تو وہ استکبار کرتے تھے۔ اور کہتے تھے کیا ہم ایک مجنون شاعر کی خاطر اپنے معبودوں کو چھوڑ دیں گے؟

| بَلْ | جَآءَ | بِالْحَقِّ | وَ | صَدَّقَ | الْمُرْسَلِيْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| بلکہ | وہ آیا | حق کے ساتھ | اور | اس نے تصدیق کی | رسول (جمع) |

بَلْ جَآءَ بِالْحَقِّ وَصَدَّقَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿38﴾

حقیقت یہ ہے کہ وہ تو حق لے کر آیا تھا اور سب رسولوں کی تصدیق کرتا تھا۔

| اِنَّكُمْ | لَذَآئِقُوا | الْعَذَابِ | الْاَلِيْمِ | وَ | مَا | تُجْزَوْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یقیناً تم | ضرور چکھنے والے | عذاب | دردناک | اور | نہیں | تم جزا دیئے جاتے ہو |

اِنَّكُمْ لَذَآئِقُوا الْعَذَابِ الْاَلِيْمِ ﴿39﴾ وَمَا تُجْزَوْنَ

یقیناً تم دردناک عذاب ضرور چکھنے والے ہو۔ اور تم کوئی جزا نہیں دیئے جا رہے

| اِلَّا | مَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ | اِلَّا | عِبَادَ | اللّٰهِ | الْمُخْلَصِيْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| مگر | جو | تم تھے | تم عمل کرتے ہو | مگر | بندے | اللہ | مخلص، چنیدہ (جمع) |

اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿40﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿41﴾

مگر اسی کی جو تم کیا کرتے تھے۔ اللہ کے مخلص بندوں کا معاملہ الگ ہے۔

| اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | رِزْقٌ | مَّعْلُوْمٌ | فَوَاكِهُ | وَ | هُمْ | مُّكْرَمُوْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یہ لوگ | ان کے لئے | رزق | معلوم | پھل (جمع) | اور | وہ (جمع) | عزت دیئے جانے والے |

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿42﴾ فَوَاكِهُ ۚ وَهُمْ مُّكْرَمُوْنَ ﴿43﴾

یہی وہ لوگ ہیں جن کے لئے معلوم رزق (مقدر) ہے۔ طرح طرح کے پھل۔ اس حال میں کہ وہ بہت عزت دیئے جائیں گے۔

| فِيْ | جَنّٰتِ | النَّعِيْمِ | عَلٰى | سُرُرٍ | مُّتَقٰبِلِيْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| میں | باغات | نعمتوں والی | پر، اوپر | تخت (جمع) | آمنے سامنے بیٹھنے والے |

فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿44﴾ عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿45﴾

نعمتوں والے باغات میں۔ تختوں پر آمنے سامنے بیٹھے ہوئے ہوں گے۔

| يُطَافُ | عَلَيْهِمْ | بِكَاْسٍ | مِّنْ | مَّعِيْنٍ | بَيْضَآءَ | لَذَّةٍ | لِّلشّٰرِبِيْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہ پھیرایا جائے گا | ان کے اوپر | پیالے کے ساتھ | سے | چشموں کا پانی | سفید، شفاف | مزیدار، لذیذ | پینے والوں کے لئے |

يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ﴿46﴾ بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ ﴿47﴾

ان پر چشموں کے بہتے پانی سے بھرے کٹوروں کا دور چلایا جائے گا۔ نہایت شفّاف، پینے والوں کے لئے سراسر لذت۔

| لَا | فِيۡهَا | غَوۡلٌ | وَّ | لَا | هُمۡ | عَنۡهَا | يُنۡزَفُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | اس میں | نشہ | اور | نہ | وہ (جمع) | اس سے | ان کی عقل کھوئی جائے گی |

لَا فِيۡهَا غَوۡلٌ وَّلَا هُمۡ عَنۡهَا يُنۡزَفُوۡنَ ﴿48﴾

ان (مشروبات) میں نہ کوئی نشہ ہوگا اور نہ وہ ان کے اثر سے عقل کھو بیٹھیں گے۔

| وَ | عِنۡدَهُمۡ | قٰصِرٰتُ | الطَّرۡفِ | عِيۡنٌ | كَاَنَّهُنَّ | بَيۡضٌ | مَّكۡنُوۡنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے پاس | نیچے رکھنے والیاں | نظریں | بڑی بڑی آنکھوں والیاں | گویا کہ وہ | انڈے | ڈھکا ہوا/چھپایا ہوا |

وَعِنۡدَهُمۡ قٰصِرٰتُ الطَّرۡفِ عِيۡنٌ ﴿49﴾ كَاَنَّهُنَّ بَيۡضٌ مَّكۡنُوۡنٌ ﴿50﴾

اور ان کے پاس نظریں جھکائے رکھنے والیاں، فراخ چشم (دوشیزائیں) ہوں گی۔ (وہ دمک رہی ہوں گی) گویا وہ ڈھانک کر رکھے ہوئے انڈے ہیں۔

| فَاَقۡبَلَ | بَعۡضُهُمۡ | عَلٰى | بَعۡضٍ | يَّتَسَآءَلُوۡنَ | قَالَ | قَآئِلٌ | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ متوجہ ہوا | ان میں سے بعض | پر، اوپر | بعض | وہ ایک دوسرے سے سوال کرتے ہیں | اس نے کہا | کہنے والا | ان میں سے |

فَاَقۡبَلَ بَعۡضُهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ يَّتَسَآءَلُوۡنَ ﴿51﴾ قَالَ قَآئِلٌ مِّنۡهُمۡ

تو ان میں سے بعض، بعض دوسروں سے سوال کرتے ہوئے متوجہ ہوں گے۔ ان میں سے ایک کہنے والا کہے گا

| اِنِّىۡ | كَانَ | لِىۡ | قَرِيۡنٌ | يَّقُوۡلُ | اَءِنَّكَ | لَمِنَ | الۡمُصَدِّقِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | وہ تھا | میرے لئے، میرا | ساتھی | وہ کہتا ہے | کیا یقیناً تو | ضرور میں سے | تصدیق کرنے والے |

اِنِّىۡ كَانَ لِىۡ قَرِيۡنٌ ﴿52﴾ يَّقُوۡلُ اَءِنَّكَ لَمِنَ الۡمُصَدِّقِيۡنَ ﴿53﴾

یقیناً میرا ایک ساتھی ہوا کرتا تھا۔ وہ کہا کرتا تھا کیا تم (اس بات کی) تصدیق کرنے والے ہو؟

| ءَاِذَا | مِتۡنَا | وَ | كُنَّا | تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا | ءَاِنَّا | لَمَدِيۡنُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا جب | ہم مر گئے | اور | ہم تھے | مٹی | اور | ہڈیاں | کیا یقیناً ہم | ضرور جزا دیئے جانے والے |

ءَاِذَا مِتۡنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَدِيۡنُوۡنَ ﴿54﴾

کہ کیا جب ہم مر جائیں گے اور خاک ہو جائیں گے اور ہڈیاں رہ جائیں گے تو کیا ہم پھر بھی جزا دیئے جانے والے ہیں؟

| قَالَ | هَلۡ | اَنۡتُمۡ | مُّطَّلِعُوۡنَ | فَاطَّلَعَ | فَرَاٰهُ | فِىۡ | سَوَآءِ | الۡجَحِيۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کیا | تم | جھانکنے والے | پس اس نے جھانکا | پس اس نے اسے دیکھا | میں | درمیان | جہنم، دوزخ |

قَالَ هَلۡ اَنۡتُمۡ مُّطَّلِعُوۡنَ ﴿55﴾ فَاطَّلَعَ فَرَاٰهُ فِىۡ سَوَآءِ الۡجَحِيۡمِ ﴿56﴾

وہ کہے گا کیا تم جھانک کے دیکھ سکتے ہو؟ پس اس نے جھانک کر دیکھا تو اس (ساتھی) کو جہنم کے عین درمیان میں پایا۔

| قَالَ | تَاللّٰهِ | اِنْ | كِدْتَّ | لَتُرْدِيْنِ | وَ | لَوْ | لَا | نِعْمَةُ | رَبِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اللہ کی قسم | یقیناً/اگر | تُو قریب تھا | ضرور تو مجھے ہلاک کر دیتا | اور | اگر | نہ | نعمت | میرا ربّ |

قَالَ تَاللّٰهِ اِنْ كِدْتَّ لَتُرْدِيْنِ ۝57 وَلَوْلَا نِعْمَةُ رَبِّيْ

اس نے کہا اللہ کی قسم! قریب تھا کہ تُو مجھے بھی ہلاک کر دیتا۔ اور اگر میرے ربّ کی نعمت نہ ہوتی

| لَكُنْتُ | مِنَ | الْمُحْضَرِيْنَ | اَفَمَا | نَحْنُ | بِمَيِّتِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ضرور میں تھا | سے | حاضر کئے جانے والے | کیا پس نہیں | ہم (جمع) | مرنے والے |

لَكُنْتُ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ۝58 اَفَمَا نَحْنُ بِمَيِّتِيْنَ ۝59

تو میں ضرور پیش کئے جانے والوں میں سے ہوتا۔ پس کیا ہم مرنے والے نہیں تھے؟

| اِلَّا | مَوْتَتَنَا | الْاُوْلٰى | وَ | مَا | نَحْنُ | بِمُعَذَّبِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | ہماری موت | پہلی | اور | نہیں | ہم (جمع) | ہرگز عذاب دیئے جانے والے |

اِلَّا مَوْتَتَنَا الْاُوْلٰى وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ۝60

سوائے ہماری پہلی موت کے اور ہمیں ہرگز عذاب نہیں دیا جائے گا۔

| اِنَّ | هٰذَا | لَهُوَ | الْفَوْزُ | الْعَظِيْمُ | لِمِثْلِ | هٰذَا | فَلْيَعْمَلِ | الْعٰمِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ | ضرور وہ | کامیابی | بڑا | کی طرح/کی مانند | اس | پس چاہئے کہ وہ عمل کرے | عمل کرنے والے |

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝61 لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعٰمِلُوْنَ ۝62

یقیناً یہی (ایمان لانے والے کی) ایک بہت بڑی کامیابی ہے۔ پس چاہئے کہ ایسے ہی مقام (کے حصول) کے لئے سب عمل کرنے والے عمل کریں۔

| اَذٰلِكَ | خَيْرٌ | نُّزُلًا | اَمْ | شَجَرَةُ | الزَّقُّوْمِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا یہ | بہتر | مہمان نوازی | یا | درخت، پودا | تھوہر، زقوم |

اَذٰلِكَ خَيْرٌ نُّزُلًا اَمْ شَجَرَةُ الزَّقُّوْمِ ۝63

کیا بطور مہمان نوازی یہ بہتر ہے یا تھوہر کا پودا۔

| اِنَّا | جَعَلْنٰهَا | فِتْنَةً | لِّلظّٰلِمِيْنَ | اِنَّهَا | شَجَرَةٌ | تَخْرُجُ | فِيْٓ | اَصْلِ | الْجَحِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | ہم نے اسے بنایا | آزمائش | ظالموں کے لئے | یقیناً وہ | درخت | وہ نکلتی ہے | میں | گہرائی | جہنم |

اِنَّا جَعَلْنٰهَا فِتْنَةً لِّلظّٰلِمِيْنَ ۝64 اِنَّهَا شَجَرَةٌ تَخْرُجُ فِيْٓ اَصْلِ الْجَحِيْمِ ۝65

یقیناً ہم نے اسے ظالموں کے لئے آزمائش بنایا ہے۔ یقیناً یہ ایک پودا ہے جو جہنم کی گہرائی میں اُگتا ہے۔

| مِنۡهَا | لَاٰكِلُوۡنَ | فَاِنَّهُمۡ | الشَّيٰطِيۡنِ | رُءُوۡسُ | كَاَنَّهٗ | طَلۡعُهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں سے | ضرور کھانے والے | پس یقیناً وہ | شیطان (جمع) | سر (جمع) | گویا کہ وہ | اس کا شگوفہ/پھل |

طَلۡعُهَا كَاَنَّهٗ رُءُوۡسُ الشَّيٰطِيۡنِ ﴿66﴾ فَاِنَّهُمۡ لَاٰكِلُوۡنَ مِنۡهَا

اس کے شگوفے ایسے ہیں جیسے شیطانوں کے سر۔ پس یقیناً وہ اُسی میں سے کھانے والے ہیں۔

| حَمِيۡمٍ | مِّنۡ | لَشَوۡبًا | عَلَيۡهَا | لَهُمۡ | اِنَّ | ثُمَّ | الۡبُطُوۡنَ | مِنۡهَا | فَمَالِـُٔوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گرم پانی | سے | ضرور ملونی ہے | اس پر | ان کے لئے | یقیناً | پھر | پیٹ (جمع) | اس سے | پس بھرنے والے |

فَمَالِـُٔوۡنَ مِنۡهَا الۡبُطُوۡنَ ﴿67﴾ ثُمَّ اِنَّ لَهُمۡ عَلَيۡهَا لَشَوۡبًا مِّنۡ حَمِيۡمٍ ﴿68﴾

پھر اسی سے پیٹ بھرنے والے ہیں۔ پھر یقیناً ان کے لئے اُس (کھانے) کے بعد شدید گرم پانی ملا ہوا مشروب ہوگا۔

| الۡجَحِيۡمِ | اِلَى | لَاۡ | مَرۡجِعَهُمۡ | اِنَّ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| دوزخ، جہنم | طرف | ضرور | ان کا لوٹنا | یقیناً | پھر |

ثُمَّ اِنَّ مَرۡجِعَهُمۡ لَاۡاِلَى الۡجَحِيۡمِ ﴿69﴾

پھر یقیناً جہنم کی طرف ان کو لوٹ کر جانا ہوگا۔

| يُهۡرَعُوۡنَ | اٰثٰرِهِمۡ | عَلٰٓى | فَهُمۡ | ضَآلِّيۡنَ | اٰبَآءَهُمۡ | اَلۡفَوۡا | اِنَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ دوڑائے جاتے ہیں | ان کے (قدموں کے) نشان | پر، اوپر | پس وہ | گمراہ (جمع) | ان کے باپ دادے | انہوں نے پایا | یقیناً وہ |

اِنَّهُمۡ اَلۡفَوۡا اٰبَآءَهُمۡ ضَآلِّيۡنَ ﴿70﴾ فَهُمۡ عَلٰٓى اٰثٰرِهِمۡ يُهۡرَعُوۡنَ ﴿71﴾

یقیناً انہوں نے اپنے آباء واجداد کو گمراہ پایا تھا۔ پس انہی کے نقوشِ پا پر وہ بھی دوڑائے جا رہے ہیں۔

| الۡاَوَّلِيۡنَ | اَكۡثَرُ | قَبۡلَهُمۡ | ضَلَّ | لَقَدۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلے، پہلی قومیں | اکثر | ان سے پہلے | وہ گمراہ ہوگیا | یقیناً | اور |

وَلَقَدۡ ضَلَّ قَبۡلَهُمۡ اَكۡثَرُ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿72﴾

اور یقیناً ان سے قبل پہلی قوموں میں سے بھی اکثر گمراہ ہو چکے تھے۔

| مُّنۡذِرِيۡنَ | فِيۡهِمۡ | اَرۡسَلۡنَا | لَقَدۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| ڈرانے والے | ان میں | ہم نے بھیجا | یقیناً | اور |

وَلَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا فِيۡهِمۡ مُّنۡذِرِيۡنَ ﴿73﴾

جبکہ یقیناً ہم ان میں ڈرانے والے بھیج چکے تھے۔

| فَانْظُرْ | كَيْفَ | كَانَ | عَاقِبَةُ | الْمُنْذَرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس تُو دیکھ | کیسا | وہ تھا | انجام | ڈرائے جانے والے |

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِيْنَ ﴿74﴾

پس دیکھ کہ ڈرائے جانے والوں کا انجام کیسا ہوا۔

| اِلَّا | عِبَادَ | اللّٰهِ | الْمُخْلَصِيْنَ | وَ | لَقَدْ | نَادٰىنَا | نُوْحٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | بندے | اللہ | چنیدہ (جمع) | اور | یقیناً | اس نے ہمیں پکارا | نوح |

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿75﴾ وَلَقَدْ نَادٰىنَا نُوْحٌ

سوائے اللہ کے خالص کئے ہوئے بندوں کے۔اور یقیناً ہمیں نوح نے پکارا

| فَلَنِعْمَ | الْمُجِيْبُوْنَ | وَ | نَجَّيْنٰهُ | وَ | اَهْلَهٗ | مِنَ | الْكَرْبِ | الْعَظِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا ہی اچھا | جواب دینے والے | اور | ہم نے اسے نجات دی | اور | اس کے گھر والے | سے | بے چینی | بڑا |

فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ﴿76﴾ وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿77﴾

تو (دیکھو) ہم کیسا اچھا جواب دینے والے ہیں۔اور ہم نے اس کو اور اس کے اہل کو بڑی بے چینی سے نجات بخشی۔

| وَ | جَعَلْنَا | ذُرِّيَّتَهٗ | هُمُ | الْبٰقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے بنایا | اس کی اولاد | وہ (جمع) | باقی رہنے والے |

وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ ﴿78﴾

اور ہم نے اس کی ذرّیت کو ہی باقی رہنے والا بنا دیا۔

| وَ | تَرَكْنَا | عَلَيْهِ | فِي | الْاٰخِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے چھوڑ دیا | اس پر، اس کے اوپر | میں | پچھلے، بعد میں آنے والے |

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿79﴾

اور ہم نے بعد میں آنے والوں میں اس کا ذکرِ خیر باقی رکھا۔

| سَلٰمٌ | عَلٰى | نُوْحٍ | فِي | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| سلامتی، سلام | پر، اوپر | نوح | میں | تمام جہان |

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ﴿80﴾

سلام ہو نوح پر تمام جہانوں میں۔

ع 2 53 6

| اِنَّا | كَذٰلِكَ | نَجۡزِى | الۡمُحۡسِنِيۡنَ | اِنَّهٗ | مِنۡ | عِبَادِنَا | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | اسی طرح | ہم جزا دیتے ہیں | احسان کرنے والے | یقیناً وہ | سے | ہمارے بندے | ایمان لانے والے |

اِنَّا كَذٰلِكَ نَجۡزِى الۡمُحۡسِنِيۡنَ ﴿81﴾ اِنَّهٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿82﴾

یقیناً ہم اسی طرح اچھے کام کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔ بلاشبہ وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا۔

| ثُمَّ | اَغۡرَقۡنَا | الۡاٰخَرِيۡنَ | وَ | اِنَّ | مِنۡ | شِيۡعَتِهٖ | لَاِبۡرٰهِيۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے غرق کر دیا | دوسرے | اور | یقیناً | سے | اس کا گروہ، اس کی جماعت | ضرور ابراہیم |

ثُمَّ اَغۡرَقۡنَا الۡاٰخَرِيۡنَ ﴿83﴾ وَاِنَّ مِنۡ شِيۡعَتِهٖ لَاِبۡرٰهِيۡمَ ﴿84﴾

وقف لازم

پھر دوسروں کو ہم نے غرق کر دیا۔ اور یقیناً اُسی کے گروہ میں سے ابراہیم بھی تھا۔

| اِذۡ | جَآءَ | رَبَّهٗ | بِقَلۡبٍ | سَلِيۡمٍ |
|---|---|---|---|---|
| جب | وہ آیا | اس کا ربّ | دل کے ساتھ | سلامتی والا، پاک |

اِذۡ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلۡبٍ سَلِيۡمٍ ﴿85﴾

(یاد کر) جب وہ اپنے ربّ کے حضور قلبِ سلیم لے کر حاضر ہوا۔

| اِذۡ | قَالَ | لِاَبِيۡهِ | وَ | قَوۡمِهٖ | مَاذَا | تَعۡبُدُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | اس کے باپ سے | اور | اس کی قوم | کیا | تم عبادت کرتے ہو |

اِذۡ قَالَ لِاَبِيۡهِ وَقَوۡمِهٖ مَاذَا تَعۡبُدُوۡنَ ﴿86﴾ ج

(پھر) جب اس نے اپنے باپ سے اور اس کی قوم سے کہا وہ ہے کیا جس کی تم عبادت کرتے ہو؟

| اَئِفۡكًا | اٰلِهَةً | دُوۡنَ | اللّٰهِ | تُرِيۡدُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| کیا جھوٹ | معبود (جمع) | سوائے | اللہ | تم چاہتے ہو |

اَئِفۡكًا اٰلِهَةً دُوۡنَ اللّٰهِ تُرِيۡدُوۡنَ ﴿87﴾ ط

کیا اللہ کے سوا، تم سراپا جھوٹ دوسرے معبود چاہتے ہو؟

| فَمَا | ظَنُّكُمۡ | بِرَبِّ | الۡعٰلَمِيۡنَ | فَنَظَرَ | نَظۡرَةً | فِى | النُّجُوۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا | تمہارا خیال | ربّ کے متعلق | تمام جہان | پس اس نے دیکھا | ایک نظر | میں | ستارے |

فَمَا ظَنُّكُمۡ بِرَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿88﴾ فَنَظَرَ نَظۡرَةً فِى النُّجُوۡمِ ﴿89﴾ لا

پس تم نے تمام جہانوں کے ربّ کو کیا سمجھ رکھا ہے۔ پھر اس نے ستاروں پر ایک نظر ڈالی۔

| فَقَالَ | اِنِّيْ | سَقِيْمٌ | فَتَوَلَّوْا | عَنْهُ | مُدْبِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے کہا | یقیناً میں | بیمار، بیزار | پس وہ چلے گئے | اس سے | پیٹھ پھیرنے والے |

فَقَالَ اِنِّيْ سَقِيْمٌ ﴿90﴾ فَتَوَلَّوْا عَنْهُ مُدْبِرِيْنَ ﴿91﴾

اور کہا میں تو یقیناً بیزار ہو گیا ہوں۔ پس وہ اس سے پیٹھ پھیرتے ہوئے چلے گئے۔

| فَرَاغَ | اِلٰٓى | اٰلِهَتِهِمْ | فَقَالَ | اَلَا | تَاْكُلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ چپکے سے گیا | طرف | ان کے معبود (جمع) | پس اس نے کہا | کیا نہیں | تم کھاتے ہو |

فَرَاغَ اِلٰٓى اٰلِهَتِهِمْ فَقَالَ اَلَا تَاْكُلُوْنَ ﴿92﴾

پھر وہ نظر بچا کر ان کے معبودوں کی طرف متوجہ ہوا۔ پس پوچھا کیا تم کھاتے نہیں؟

| مَا لَكُمْ | لَا | تَنْطِقُوْنَ | فَرَاغَ | عَلَيْهِمْ | ضَرْبًا | بِالْيَمِيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہیں کیا ہوا | نہ | تم بولتے ہو | پس وہ چپکے سے گیا | ان کے اوپر | ضرب، مارنا | داہنے ہاتھ کے ساتھ |

مَا لَكُمْ لَا تَنْطِقُوْنَ ﴿93﴾ فَرَاغَ عَلَيْهِمْ ضَرْبًا بِالْيَمِيْنِ ﴿94﴾

تمہیں ہوا کیا ہے کہ تم بولتے نہیں۔ پھر اس نے اُن کے خلاف مخفی کارروائی کی، داہنے ہاتھ سے ایک کاری ضرب لگاتے ہوئے۔

| فَاَقْبَلُوْٓا | اِلَيْهِ | يَزِفُّوْنَ | قَالَ | اَتَعْبُدُوْنَ | مَا | تَنْحِتُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ متوجہ ہوئے | اس کی طرف | وہ دوڑتے ہیں | اس نے کہا | کیا تم عبادت کرتے ہو | جو | تم تراشتے ہو |

فَاَقْبَلُوْٓا اِلَيْهِ يَزِفُّوْنَ ﴿95﴾ قَالَ اَتَعْبُدُوْنَ مَا تَنْحِتُوْنَ ﴿96﴾

پس وہ (لوگ) اس کی طرف دوڑتے ہوئے آئے۔ اس نے (اُن سے) کہا کیا تم ان کی عبادت کرتے ہو جن کو تم (خود) تراشتے ہو؟

| وَ | اللّٰهُ | خَلَقَكُمْ | وَ | مَا | تَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | اس نے تمہیں پیدا کیا | اور | جو | تم کرتے ہو |

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿97﴾

حالانکہ اللہ نے تمہیں پیدا کیا ہے اور اسے بھی جو تم بناتے ہو۔

| قَالُوا | ابْنُوْا | لَهٗ | بُنْيَانًا | فَاَلْقُوْهُ | فِي | الْجَحِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | تم بناؤ | اس کے لئے | جگہ، عمارت، چِتا | پس تم اس کو ڈال دو | میں | آگ |

قَالُوا ابْنُوْا لَهٗ بُنْيَانًا فَاَلْقُوْهُ فِي الْجَحِيْمِ ﴿98﴾

انہوں نے کہا اس کے لئے ایک چِتا بناؤ، پھر اسے بھڑکتی ہوئی آگ میں جھونک دو۔

| فَاَرَادُوْا | بِهٖ | كَيْدًا | فَجَعَلْنٰهُمُ | الْاَسْفَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے ارادہ کیا | اس کے ساتھ/متعلق | تدبیر | پس ہم نے انہیں بنا دیا | سخت ذلیل ہونے والے |

فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿99﴾

پس انہوں نے اس کے متعلق ایک (ظالمانہ) تدبیر کی تو ہم نے انہیں سخت ذلیل کر دیا۔

| وَ | قَالَ | اِنِّيْ | ذَاهِبٌ | اِلٰى | رَبِّيْ | سَيَهْدِيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | یقیناً میں | جانے والا | طرف | میرا ربّ | وہ ضرور میری راہنمائی کرے گا |

وَقَالَ اِنِّيْ ذَاهِبٌ اِلٰى رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ ﴿100﴾

اور اس نے کہا میں یقیناً اپنے ربّ کی طرف جانے والا ہوں وہ ضرور میری رہنمائی کرے گا۔

| رَبِّ | هَبْ | لِيْ | مِنَ | الصّٰلِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اے میرے ربّ | تو عطا کر | میرے لئے، مجھے | سے | نیکوکار |

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿101﴾

اے میرے ربّ! مجھے صالحین میں سے (وارث) عطا کر۔

| فَبَشَّرْنٰهُ | بِغُلٰمٍ | حَلِيْمٍ | فَلَمَّا | بَلَغَ | مَعَهُ | السَّعْيَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے اسے خوشخبری دی | ایک لڑکے کی | بردبار | پس جب | وہ پہنچا | اس کے ساتھ | کام کاج (کی عمر) |

فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ﴿102﴾ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ

پس ہم نے اسے ایک بُردبار لڑکے کی بشارت دی۔ پس جب وہ اس کے ساتھ دوڑنے پھرنے کی عمر کو پہنچا

| قَالَ | يٰبُنَيَّ | اِنِّيْٓ | اَرٰى | فِي | الْمَنَامِ | اَنِّيْٓ | اَذْبَحُكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے پیارے بیٹے | یقیناً میں | میں دیکھتا ہوں | میں | خواب | کہ میں | میں تمہیں ذبح کرتا ہوں |

قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ

اس نے کہا اے میرے پیارے بیٹے! یقیناً میں سوتے میں دیکھا کرتا ہوں کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں،

| فَانْظُرْ | مَاذَا | تَرٰى | قَالَ | يٰٓاَبَتِ | افْعَلْ | مَا | تُؤْمَرُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تُو دیکھ | کیا | تُو دیکھتا ہے | اس نے کہا | اے میرے باپ | تُو کر | جو | تُو حکم دیا جاتا ہے |

فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ؕ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫

پس غور کر تیری کیا رائے ہے؟ اس نے کہا اے میرے باپ! وہی کر جو تجھے حکم دیا جاتا ہے۔

| سَتَجِدُنِيۡٓ | اِنۡ | شَآءَ | اللّٰهُ | مِنَ | الصّٰبِرِيۡنَ | فَلَمَّآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور تُو مجھے پائے گا | اگر | اس نے چاہا | اللہ | سے | صبر کرنے والے | پس جب |

سَتَجِدُنِيۡٓ اِنۡ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيۡنَ ﴿103﴾ فَلَمَّآ

یقیناً اگر اللہ چاہے گا تو مجھے تُو صبر کرنے والوں میں سے پائے گا۔ پس جب

| اَسۡلَمَا | وَ | تَلَّهٗ | لِلۡجَبِيۡنِ | وَ | نَادَيۡنٰهُ | اَنۡ | يّٰٓاِبۡرٰهِيۡمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان دونوں نے فرمانبرداری کی | اور | اس نے اسے لٹا دیا | پیشانی کے بَل | اور | ہم نے اسے پکارا | کہ | اے ابراہیم |

اَسۡلَمَا وَتَلَّهٗ لِلۡجَبِيۡنِ ﴿104﴾ وَنَادَيۡنٰهُ اَنۡ يّٰٓاِبۡرٰهِيۡمُ ﴿105﴾

وہ دونوں رضامند ہو گئے اور اس نے اُسے پیشانی کے بَل لٹا دیا۔ تب ہم نے اسے پکارا کہ اے ابراہیم!

| قَدۡ | صَدَّقۡتَ | الرُّءۡيَا | اِنَّا | كَذٰلِكَ | نَجۡزِى | الۡمُحۡسِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تُو نے سچ کر دکھایا | خواب | یقیناً ہم | اسی طرح | ہم جزا دیتے ہیں | احسان کرنے والے |

قَدۡ صَدَّقۡتَ الرُّءۡيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجۡزِى الۡمُحۡسِنِيۡنَ ﴿106﴾

یقیناً تُو اپنی رؤیا پوری کر چکا ہے۔ یقیناً اسی طرح ہم نیکی کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔

| اِنَّ | هٰذَا | لَهُوَ | الۡبَلٰٓـؤُا | الۡمُبِيۡنُ | وَ | فَدَيۡنٰهُ | بِذِبۡحٍ | عَظِيۡمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ | ضرور وہ | آزمائش | واضح، کھلا کھلا | اور | ہم نے اسے چھڑا لیا | قربانی کے ذریعہ | عظیم |

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الۡبَلٰٓـؤُا الۡمُبِيۡنُ ﴿107﴾ وَفَدَيۡنٰهُ بِذِبۡحٍ عَظِيۡمٍ ﴿108﴾

یقیناً یہ ایک بہت کھلی کھلی آزمائش تھی۔ اور ہم نے ایک ذِبحِ عظیم کے بدلے اُسے بچا لیا۔

| وَ | تَرَكۡنَا | عَلَيۡهِ | فِى | الۡاٰخِرِيۡنَ | سَلٰمٌ | عَلٰٓى | اِبۡرٰهِيۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے چھوڑا | اس پر | میں | پچھلے، بعد میں آنے والے | سلامتی، سلام | پر، اوپر | ابراہیم |

وَتَرَكۡنَا عَلَيۡهِ فِى الۡاٰخِرِيۡنَ ﴿109﴾ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبۡرٰهِيۡمَ ﴿110﴾

اور ہم نے بعد میں آنے والوں میں اس کا ذکرِ خیر باقی رکھا۔ ابراہیم پر سلام ہو۔

| كَذٰلِكَ | نَجۡزِى | الۡمُحۡسِنِيۡنَ | اِنَّهٗ | مِنۡ | عِبَادِنَا | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | ہم جزا دیتے ہیں | احسان کرنے والے | یقیناً وہ | میں سے | ہمارے بندے | ایمان لانے والے |

كَذٰلِكَ نَجۡزِى الۡمُحۡسِنِيۡنَ ﴿111﴾ اِنَّهٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿112﴾

اسی طرح ہم نیکی کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔ یقیناً وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا۔

| وَ | بَشَّرْنٰهُ | بِاِسْحٰقَ | نَبِيًّا | مِّنَ | الصّٰلِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اسے خوشخبری دی | اسحاق کی | نبی | سے | نیکوکار (جمع) |

وَبَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿113﴾

اور ہم نے اسے اسحاق کی بطور نبی خوشخبری دی جو صالحین میں سے تھا۔

| وَ | بٰرَكْنَا | عَلَيْهِ | وَ | عَلٰٓى | اِسْحٰقَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے برکت دی | اس پر | اور | پر، اوپر | اسحاق |

وَبٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اِسْحٰقَ ؕ

اور اُس پر اور اسحاق پر ہم نے برکت بھیجی

| وَ | مِنْ | ذُرِّيَّتِهِمَا | مُحْسِنٌ | وَّ | ظَالِمٌ | لِّنَفْسِهٖ | مُبِيْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | ان دونوں کی اولاد | احسان کرنے والا | اور | ظلم کرنے والا | اس کی جان کیلئے | کھلا کھلا |

وَمِنْ ذُرِّيَّتِهِمَا مُحْسِنٌ وَّظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ مُبِيْنٌ ﴿114﴾

اور ان دونوں کی ذرّیت میں احسان کرنے والے بھی تھے اور اپنے نفس کے حق میں کھلم کھلا ظلم کرنے والے بھی تھے۔

ع 3 39 7

| وَ | لَقَدْ | مَنَنَّا | عَلٰى | مُوْسٰى | وَ | هٰرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے احسان کیا | پر، اوپر | موسیٰ | اور | ہارون |

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿115﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ اور ہارون پر بھی احسان کیا تھا۔

| وَ | نَجَّيْنٰهُمَا | وَ | قَوْمَهُمَا | مِنَ | الْكَرْبِ | الْعَظِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے ان دونوں کو نجات دی | اور | ان دونوں کی قوم | سے | گھبراہٹ، کرب | بڑا |

وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿116﴾

اور اُن دونوں کو اور اُن کی قوم کو ہم نے بہت بڑے کرب سے نجات بخشی تھی۔

| وَ | نَصَرْنٰهُمْ | فَكَانُوْا | هُمُ | الْغٰلِبِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے ان کی مدد کی | پس وہ تھے | وہ (جمع) | غالب آنے والے |

وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿117﴾

اور ہم نے ان کی مدد کی۔ پس وہی غالب آنے والے بنے۔

| وَ | اٰتَيْنٰهُمَا | الْكِتٰبَ | الْمُسْتَبِيْنَ | وَ | هَدَيْنٰهُمَا | الصِّرَاطَ | الْمُسْتَقِيْمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے ان دونوں کو عطا کی | کتاب | روشن | اور | ہم نے ان دونوں کو ہدایت دی | راستہ | سیدھا |

وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ ﴿118﴾ وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿119﴾

اور ہم نے ان دونوں کو ایک روشنی بخش کتاب عطا کی۔ اور دونوں کو ہم نے سیدھے رستے پر چلایا تھا۔

| وَ | تَرَكْنَا | عَلَيْهِمَا | فِي | الْاٰخِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے چھوڑا، ہم نے باقی رکھا | ان دونوں پر | میں | پچھلے، بعد میں آنے والے |

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿120﴾

اور ہم نے بعد میں آنے والوں میں ان دونوں کا ذکرِ خیر باقی رکھا۔

| سَلٰمٌ | عَلٰى | مُوْسٰى | وَ | هٰرُوْنَ | اِنَّا | كَذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سلامتی، سلام | پر، اوپر | موسیٰ | اور | ہارون | یقیناً ہم | اسی طرح |

سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿121﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ

سلام ہو موسیٰ اور ہارون پر۔ یقیناً ہم اسی طرح

| نَجْزِي | الْمُحْسِنِيْنَ | اِنَّهُمَا | مِنْ | عِبَادِنَا | الْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم جزا دیتے ہیں | احسان کرنے والے | یقیناً وہ دونوں | سے | ہمارے بندے | مومن (جمع) |

نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿122﴾ اِنَّهُمَا مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿123﴾

احسان کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔ یقیناً وہ دونوں ہمارے مومن بندوں میں سے تھے۔

| وَ | اِنَّ | اِلْيَاسَ | لَمِنَ | الْمُرْسَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | الیاس | ضرور میں سے | رسول (جمع) |

وَاِنَّ اِلْيَاسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿124﴾

اور الیاس بھی یقیناً مُرسلین میں سے تھا۔

| اِذْ | قَالَ | لِقَوْمِهٖٓ | اَلَا | تَتَّقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | اس کی قوم سے | کیا نہیں | تم تقویٰ اختیار کرتے ہو |

اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿125﴾

جب اس نے اپنی قوم سے کہا کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرو گے؟

| اَتَدۡعُوۡنَ | بَعۡلًا | وَّ | تَذَرُوۡنَ | اَحۡسَنَ | الۡخَالِقِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا تم پکارتے ہو | بعل (بت) | اور | تم چھوڑ دیتے ہو | سب سے بہتر | پیدا کرنے والے |

اَتَدۡعُوۡنَ بَعۡلًا وَّ تَذَرُوۡنَ اَحۡسَنَ الۡخَالِقِيۡنَ ﴿126﴾

کیا تم بعل کو پکارتے ہو اور پیدا کرنے والوں میں سے سب سے بہتر کو چھوڑ دیتے ہو۔

| اللّٰهَ | رَبَّكُمۡ | وَ | رَبَّ | اٰبَآئِكُمُ | الۡاَوَّلِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | تمہارا ربّ | اور | ربّ | تمہارے باپ دادے | پہلے |

اللّٰهَ رَبَّكُمۡ وَرَبَّ اٰبَآئِكُمُ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿127﴾

اللہ کو۔ جو تمہارا بھی ربّ ہے اور تمہارے پہلے آباء واجداد کا بھی۔

| فَكَذَّبُوۡهُ | فَاِنَّهُمۡ | لَمُحۡضَرُوۡنَ | اِلَّا | عِبَادَ | اللّٰهِ | الۡمُخۡلَصِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے اسے جھٹلایا | پس یقیناً وہ | ضرور حاضر کئے جانے والے | مگر | بندے | اللہ | چنیدہ، خالص کئے گئے |

فَكَذَّبُوۡهُ فَاِنَّهُمۡ لَمُحۡضَرُوۡنَ ﴿128﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الۡمُخۡلَصِيۡنَ ﴿129﴾

پس انہوں نے اس کو جھٹلا دیا اور یقیناً وہ پیش کئے جانے والے ہیں۔ سوائے اللہ کے چنیدہ بندوں کے۔

| وَ | تَرَكۡنَا | عَلَيۡهِ | فِي | الۡاٰخِرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے چھوڑا، ہم نے باقی رکھا | اس کے اوپر | میں | پچھلے، بعد میں آنے والے |

وَتَرَكۡنَا عَلَيۡهِ فِي الۡاٰخِرِيۡنَ ﴿130﴾

اور ہم نے بعد میں آنے والوں میں اس کا ذکرِ خیر باقی رکھا۔

| سَلٰمٌ | عَلٰٓى | اِلۡ يَاسِيۡنَ | اِنَّا | كَذٰلِكَ | نَجۡزِى | الۡمُحۡسِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سلامتی، سلام | پر، اوپر | اِلۡ یاسین | یقیناً ہم | اسی طرح | ہم جزا دیتے ہیں | احسان کرنے والے |

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلۡ يَاسِيۡنَ ﴿131﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجۡزِى الۡمُحۡسِنِيۡنَ ﴿132﴾

سلام ہو اِلۡ یاسین پر۔ یقیناً ہم اسی طرح احسان کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔

| اِنَّهٗ | مِنۡ | عِبَادِنَا | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ | وَ | اِنَّ | لُوۡطًا | لَّمِنَ | الۡمُرۡسَلِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | سے | ہمارے بندے | مومن (جمع) | اور | یقیناً | لوط | ضرور میں سے | بھیجے ہوئے، مرسلین |

اِنَّهٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿133﴾ وَاِنَّ لُوۡطًا لَّمِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿134﴾

وہ یقیناً ہمارے مومن بندوں میں سے تھا۔ اور لوط بھی ضرور مرسلین میں سے تھا۔

| اِذْ | نَجَّيْنٰهُ | وَ | اَهْلَهٗٓ | اَجْمَعِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| جب | ہم نے اسے نجات دی | اور | اس کے گھر والے | تمام،سب کے سب |

اِذْ نَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اَجْمَعِيْنَ (135)

جب ہم نے اسے اور اس کے تمام اہل کو نجات بخشی۔

| اِلَّا | عَجُوْزًا | فِي | الْغٰبِرِيْنَ | ثُمَّ | دَمَّرْنَا | الْاٰخَرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | بڑھیا | میں | پیچھے رہ جانے والے | پھر | ہم نے ہلاک کیا | دوسرے |

اِلَّا عَجُوْزًا فِي الْغٰبِرِيْنَ (136) ثُمَّ دَمَّرْنَا الْاٰخَرِيْنَ (137)

سوائے پیچھے رہ جانے والوں میں (شامل) ایک بڑھیا کے۔ پھر ہم نے دوسروں کو ہلاک کر دیا۔

| وَ | اِنَّكُمْ | لَتَمُرُّوْنَ | عَلَيْهِمْ | مُّصْبِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً تم | ضرور تم گزرتے ہو | ان کے اوپر | صبح کرنے والے |

وَاِنَّكُمْ لَتَمُرُّوْنَ عَلَيْهِمْ مُّصْبِحِيْنَ (138)

اور یقیناً تم صبح کرتے ہوئے اُن (کے مدفن) پر سے گزرتے ہو۔

| وَ | بِالَّيْلِ | اَفَلَا | تَعْقِلُوْنَ | وَ | اِنَّ | يُوْنُسَ | لَمِنَ | الْمُرْسَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | رات کو | پس کیا نہیں | تم عقل کرتے ہو | اور | یقیناً | یونس | ضرور میں سے | رسول (جمع) |

وَبِالَّيْلِ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ (139) وَاِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ (140)

اور رات کو بھی۔ پس کیا تم عقل نہیں کرتے؟ اور یقیناً یونس (بھی) مُرسلین میں سے تھا۔

ع 4 25 8

| اِذْ | اَبَقَ | اِلَى | الْفُلْكِ | الْمَشْحُوْنِ |
|---|---|---|---|---|
| جب | وہ فرار ہوا، وہ بھاگا | طرف | کشتی | بھرا ہوا |

اِذْ اَبَقَ اِلَى الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ (141)

جب وہ بھری ہوئی کشتی کی طرف فرار ہوا۔

| فَسَاهَمَ | فَكَانَ | مِنَ | الْمُدْحَضِيْنَ | فَالْتَقَمَهُ | الْحُوْتُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے قرعہ ڈالا | پس وہ تھا | سے | دھکیل دیئے جانے والے | پس اس نے اسے نگل لیا | مچھلی |

فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ (142) فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ

پھر اس نے قرعہ نکالا تو وہ باہر دھکیل دیئے جانے والوں میں سے ہوگیا۔ پس مچھلی نے اسے نگل لیا

| وَ | هُوَ | مُلِيۡمٌ | فَلَوۡلَاۤ | اَنَّهٗ | كَانَ | مِنَ | الۡمُسَبِّحِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | ملامت کرنے والا | پس اگر نہ | کہ وہ | وہ تھا | سے | تسبیح کرنے والے |

وَهُوَ مُلِيۡمٌ ﴿143﴾ فَلَوۡلَاۤ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الۡمُسَبِّحِيۡنَ ﴿144﴾

جب کہ وہ (اپنے آپ کو) ملامت کر رہا تھا۔ پس اگر وہ تسبیح کرنے والوں میں سے نہ ہوتا۔

| لَلَبِثَ | فِىۡ | بَطۡنِهٖۤ | اِلٰى | يَوۡمِ | يُبۡعَثُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ضرور وہ رہا | میں | اس کا پیٹ | تک | دن | وہ اٹھائے جائیں گے |

لَلَبِثَ فِىۡ بَطۡنِهٖۤ اِلٰى يَوۡمِ يُبۡعَثُوۡنَ ﴿145﴾ ج

تو ضرور وہ اس کے پیٹ میں اس دن تک رہتا جب وہ (لوگ) اٹھائے جائیں گے۔

| فَنَبَذۡنٰهُ | بِالۡعَرَآءِ | وَ | هُوَ | سَقِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے اسے پھینک دیا | کھلے میدان میں | اور | وہ | بیمار |

فَنَبَذۡنٰهُ بِالۡعَرَآءِ وَهُوَ سَقِيۡمٌ ﴿146﴾ ج

پس ہم نے اسے ایک کھلے میدان میں اچھال پھینکا جبکہ وہ سخت بیمار تھا۔

| وَ | اَنۡۢبَتۡنَا | عَلَيۡهِ | شَجَرَةً | مِّنۡ | يَّقۡطِيۡنٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اگایا | اس پر | درخت/پودا | سے | بیل والا، کدو |

وَاَنۡۢبَتۡنَا عَلَيۡهِ شَجَرَةً مِّنۡ يَّقۡطِيۡنٍ ﴿147﴾ ج

اور ہم نے اسے ڈھانکنے کے لئے ایک کدو جیسی بیل اُگا دی۔

| وَ | اَرۡسَلۡنٰهُ | اِلٰى | مِائَةِ اَلۡفٍ | اَوۡ | يَزِيۡدُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اسے بھیجا | طرف | ایک لاکھ | یا | وہ بڑھ رہے ہیں |

وَاَرۡسَلۡنٰهُ اِلٰى مِائَةِ اَلۡفٍ اَوۡ يَزِيۡدُوۡنَ ﴿148﴾ ج

اور ہم نے اسے ایک لاکھ کی طرف بھیجا بلکہ وہ (تعداد میں) بڑھ رہے تھے،

| فَاٰمَنُوۡا | فَمَتَّعۡنٰهُمۡ | اِلٰى | حِيۡنٍ | فَاسۡتَفۡتِهِمۡ | اَلِرَبِّكَ | الۡبَنٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ایمان لائے | پس ہم نے انہیں فائدہ پہنچایا | تک | مدت، وقت | پس تُو ان سے پوچھ | کیا تیرے رب کے لئے | لڑکیاں |

فَاٰمَنُوۡا فَمَتَّعۡنٰهُمۡ اِلٰى حِيۡنٍ ﴿149﴾ ط فَاسۡتَفۡتِهِمۡ اَلِرَبِّكَ الۡبَنٰتُ

پس وہ ایمان لے آئے اور ہم نے انہیں ایک مدت تک کچھ فائدہ پہنچایا۔ پس تُو ان سے پوچھ کیا تیرے ربّ کے لئے تو بیٹیاں ہیں

النصف

| وَ | لَهُمُ | الْبَنُوْنَ | اَمْ | خَلَقْنَا | الْمَلٰٓئِكَةَ | اِنَاثًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے لئے | بیٹے | یا | ہم نے پیدا کیا | فرشتے | عورتیں |

وَلَهُمُ الْبَنُوْنَ ﴿150﴾ اَمْ خَلَقْنَا الْمَلٰٓئِكَةَ اِنَاثًا

اوران کے لئے بیٹے ہیں؟ یا پھر ہم نے فرشتوں کو عورتیں بنایا ہے

| وَّ | هُمْ | شٰهِدُوْنَ | اَلَآ | اِنَّهُمْ | مِّنْ | اِفْكِهِمْ | لَيَقُوْلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ (جمع) | حاضر ہونے والے، گواہ | خبردار | یقیناً وہ | سے | ان کا افترا | ضرور وہ کہتے ہیں |

وَّهُمْ شٰهِدُوْنَ ﴿151﴾ اَلَآ اِنَّهُمْ مِّنْ اِفْكِهِمْ لَيَقُوْلُوْنَ ﴿152﴾

اور وہ اس پر گواہ ہیں؟ خبردار! وہ یقیناً اپنی طرف سے افترا کرتے ہوئے (یہ) کہتے ہیں۔

| وَلَدَ | اللّٰهُ | وَ | اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے بیٹا بنایا، اس نے بیٹا پیدا کیا | اللہ | اور | یقیناً وہ | ضرور جھوٹ بولنے والے |

وَلَدَ اللّٰهُ ۙ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿153﴾

(کہ) اللہ نے بیٹا پیدا کیا ہے۔ اور بلاشبہ یہ ضرور جھوٹے لوگ ہیں۔

| اَصْطَفَى | الْبَنَاتِ | عَلَى | الْبَنِيْنَ | مَا لَكُمْ | كَيْفَ | تَحْكُمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا اس نے چن لیا ہے | بیٹیاں | پر، اوپر | بیٹے | تمہیں کیا ہوا | کیسا | تم فیصلہ کرتے ہو |

اَصْطَفَى الْبَنَاتِ عَلَى الْبَنِيْنَ ﴿154﴾ مَا لَكُمْ ۣ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ﴿155﴾

کیا اس نے بیٹوں پر بیٹیوں کو ترجیح دی ہے؟ تمہیں کیا ہوگیا ہے تم کیسے فیصلے کرتے ہو۔

| اَفَلَا | تَذَكَّرُوْنَ | اَمْ | لَكُمْ | سُلْطٰنٌ | مُّبِيْنٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا نہیں | تم نصیحت حاصل کرتے ہو | یا | تمہارے لئے | دلیل | کھلا کھلا، روشن |

اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿156﴾ اَمْ لَكُمْ سُلْطٰنٌ مُّبِيْنٌ ﴿157﴾

پس کیا تم نصیحت نہیں پکڑتے؟ یا تمہارے پاس کوئی غالب (اور) روشن دلیل ہے؟

| فَاْتُوْا | بِكِتٰبِكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس تم آؤ | تمہاری کتاب کے ساتھ | اگر | تم ہو، تم تھے | سچ بولنے والے |

فَاْتُوْا بِكِتٰبِكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿158﴾

پس اپنی کتاب لاؤ اگر تم سچے ہو۔

| وَ | جَعَلُوْا | بَيْنَهٗ | وَ | بَيْنَ | الْجِنَّةِ | نَسَبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے بنایا | اس کے درمیان | اور | درمیان | جنّ (جمع) | رشتہ داری |

وَجَعَلُوْا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا ۭ

اور انہوں نے اُس کے اور جنوں کے درمیان ایک رشتہ گھڑ لیا۔

| وَ | لَقَدْ | عَلِمَتِ | الْجِنَّةُ | اِنَّهُمْ | لَمُحْضَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | اس نے جان لیا | جنّ (جمع) | یقیناً وہ | ضرور حاضر کئے جانے والے |

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ ۙ﴿159﴾

حالانکہ جن یقیناً جانتے ہیں کہ وہ بھی ضرور پیش کئے جانے والے ہیں۔

| سُبْحٰنَ | اللّٰهِ | عَمَّا | يَصِفُوْنَ | اِلَّا | عِبَادَ | اللّٰهِ | الْمُخْلَصِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پاک | اللہ | اس سے جو | وہ بیان کرتے ہیں | مگر | بندے | اللہ | چُنیدہ، خالص کئے گئے |

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿160﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿161﴾

پاک ہے اللہ اس سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔ اللہ کے چنیدہ بندے (ان باتوں سے) مستثنیٰ ہیں۔

| فَاِنَّكُمْ | وَ | مَا | تَعْبُدُوْنَ | مَآ | اَنْتُمْ | عَلَيْهِ | بِفٰتِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً تم | اور | جو | تم عبادت کرتے ہو | نہیں | تم | اس پر | گمراہ کرنے والے |

فَاِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ ﴿162﴾ مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ بِفٰتِنِيْنَ ﴿163﴾

پس یقیناً تم اور وہ جن کی تم عبادت کرتے ہو۔ تم اس کے خلاف (کسی کو) گمراہ نہیں کر سکو گے۔

| اِلَّا | مَنْ | هُوَ | صَالِ | الْجَحِيْمِ |
|---|---|---|---|---|
| مگر | جو | وہ | داخل ہونے والا | جہنم، دوزخ |

اِلَّا مَنْ هُوَ صَالِ الْجَحِيْمِ ﴿164﴾

سوائے اس کے جس نے جہنم میں داخل ہونا ہی ہے۔

| وَ | مَا | مِنَّآ | اِلَّا | لَهٗ | مَقَامٌ | مَّعْلُوْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم میں سے | مگر | اس کے لئے | جگہ، مقام | مقرر |

وَمَا مِنَّآ اِلَّا لَهٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿165﴾

اور (فرشتے کہیں گے کہ) ہم میں سے ہر ایک کے لئے ایک معلوم مقام مقرر ہے۔

| وَّ | اِنَّا | لَنَحۡنُ | الصَّآفُّوۡنَ | وَ | اِنَّا | لَنَحۡنُ | الۡمُسَبِّحُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً ہم | ضرور ہم | صف باندھنے والے | اور | یقیناً ہم | ضرور ہم | تسبیح کرنے والے |

وَّاِنَّا لَنَحۡنُ الصَّآفُّوۡنَ ۚ﴿166﴾ وَاِنَّا لَنَحۡنُ الۡمُسَبِّحُوۡنَ ﴿167﴾

اور یقیناً ہم صف در صف ہیں۔ اور یقیناً ہم تسبیح کر رہے ہیں۔

| وَ | اِنۡ | کَانُوۡا | لَیَقُوۡلُوۡنَ | لَوۡ | اَنَّ | عِنۡدَنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ تھے | وہ ضرور کہتے ہیں | اگر | کہ | ہمارے پاس |

وَاِنۡ کَانُوۡا لَیَقُوۡلُوۡنَ ﴿168﴾ لَوۡ اَنَّ عِنۡدَنَا

اور وہ (کفار) تو کہا کرتے تھے۔ کہ اگر ہمارے پاس

| ذِکۡرًا | مِّنَ | الۡاَوَّلِیۡنَ | لَکُنَّا | عِبَادَ | اللّٰهِ | الۡمُخۡلَصِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ذکر | سے | پہلے، اولین | ضرور ہم ہوتے | بندے | اللہ | چنیدہ، خالص کئے ہوئے |

ذِکۡرًا مِّنَ الۡاَوَّلِیۡنَ ﴿169﴾ لَکُنَّا عِبَادَ اللّٰهِ الۡمُخۡلَصِیۡنَ ﴿170﴾

اوّلین کا کوئی ذکر (پہنچا) ہوتا۔ تو یقیناً ہم اللہ کے چنیدہ بندے ہو جاتے۔

| فَکَفَرُوۡا | بِهٖ | فَسَوۡفَ | یَعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|
| پس انہوں نے انکار کیا | اس کا | پس عنقریب | وہ جانتے ہیں، وہ جان لیں گے |

فَکَفَرُوۡا بِهٖ فَسَوۡفَ یَعۡلَمُوۡنَ ﴿171﴾

پس (اب جبکہ) انہوں نے اُس (یعنی اللہ) کا انکار کر دیا تو ضرور وہ (اس کا نتیجہ) جان لیں گے۔

| وَ | لَقَدۡ | سَبَقَتۡ | کَلِمَتُنَا | لِعِبَادِنَا | الۡمُرۡسَلِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | وہ گزر چکی | ہماری بات | ہمارے بندوں کے لئے | بھیجے جانے والے، مرسلین |

وَلَقَدۡ سَبَقَتۡ کَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الۡمُرۡسَلِیۡنَ ۚ﴿172﴾

اور بلاشبہ ہمارے بھیجے ہوئے بندوں کے حق میں ہمارا (یہ) فرمان گزر چکا ہے۔

| اِنَّهُمۡ | لَهُمُ | الۡمَنۡصُوۡرُوۡنَ | وَ | اِنَّ | جُنۡدَنَا | لَهُمُ | الۡغٰلِبُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | ضرور وہ | مدد دیئے جانے والے | اور | یقیناً | ہمارا لشکر | ضرور وہ | غالب آنے والا |

اِنَّهُمۡ لَهُمُ الۡمَنۡصُوۡرُوۡنَ ۖ﴿173﴾ وَاِنَّ جُنۡدَنَا لَهُمُ الۡغٰلِبُوۡنَ ﴿174﴾

(کہ) یقیناً وہی ہیں جنہیں نصرت عطا کی جائے گی۔ اور یقیناً ہمارا لشکر ہی ضرور غالب آنے والا ہے۔

| فَتَوَلَّ | عَنْهُمْ | حَتّٰى | حِيْنٍ | وَّ | اَبْصِرْهُمْ | فَسَوْفَ | يُبْصِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو منہ پھیر | ان سے | یہاں تک | عرصہ، مدت | اور | تو انہیں دیکھ | پس عنقریب | وہ دیکھتے ہیں |

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿175﴾ وَّ اَبْصِرْهُمْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿176﴾

پس ان سے کچھ عرصہ تک اِعراض کر۔ اور اُنہیں دیکھتا رہ۔ پس وہ بھی عنقریب دیکھ لیں گے۔

| اَفَبِعَذَابِنَا | يَسْتَعْجِلُوْنَ | فَاِذَا | نَزَلَ | بِسَاحَتِهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| پس کیا وہ ہمارے عذاب کو | وہ جلدی طلب کرتے ہیں | پس جب | وہ اُترا | ان کے صحن میں |

اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿177﴾ فَاِذَا نَزَلَ بِسَاحَتِهِمْ

پھر کیا وہ ہمارے عذاب کی طلب میں جلدی کرتے ہیں؟ پس جب وہ ان کے آنگن میں اترے گا

| فَسَآءَ | صَبَاحُ | الْمُنْذَرِيْنَ | وَ | تَوَلَّ | عَنْهُمْ | حَتّٰى | حِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ بہت بُرا ہے | صبح | ڈرائے جانے والے | اور | تُو منہ پھیر | ان سے | یہاں تک | مدت |

فَسَآءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِيْنَ ﴿178﴾ وَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿179﴾

تو ڈرائے جانے والوں کی صبح بہت بُری ہوگی۔ اور کچھ دیر کے لئے ان سے اعراض کر۔

| وَّ | اَبْصِرْ | فَسَوْفَ | يُبْصِرُوْنَ | سُبْحٰنَ | رَبِّكَ | رَبِّ الْعِزَّةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو دیکھ | پس عنقریب | وہ دیکھیں گے | پاک | تیرا ربّ | ربّ العزت |

وَّ اَبْصِرْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿180﴾ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ

اور دیکھ! پس وہ بھی ضرور دیکھ لیں گے۔ پاک ہے تیرا ربّ، ربّ العزّت!

| عَمَّا | يَصِفُوْنَ | وَ | سَلٰمٌ | عَلَى | الْمُرْسَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس سے جو | وہ بیان کرتے ہیں | اور | سلامتی، سلام | پر، اوپر | بھیجے ہوئے، مرسلین |

عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿181﴾ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿182﴾

اُس سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔ اور سلام ہو سب مُرسلین پر۔

| وَ | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تمام تعریف | اللہ کے لئے | ربّ | تمام جہان |

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿183﴾

اور سب حمد اللہ ہی کی ہے جو تمام جہانوں کا ربّ ہے۔

ع 5 44 9

# سُوْرَةُ صٓ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ تِسْعٌ وَّ ثَمَانُوْنَ اٰيَةً وَّ خَمْسَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ صٓ مکّی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 89 آیات اور پانچ رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| صٓ | وَ | الْقُرْاٰنِ | ذِي الذِّكْرِ |
|---|---|---|---|
| صَادِقُ الْقَوْلِ: قول کا سچا | قسم ہے | قرآن | ذکر والا، نصیحت والا |

صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِي الذِّكْرِ ②ؕ

صَادِقُ الْقَوْلِ: قول کا سچا۔ قسم ہے ذکر والے قرآن کی!

| بَلِ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | فِيْ | عِزَّةٍ | وَّ | شِقَاقٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | میں | عزت | اور | مخالفت |

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ عِزَّةٍ وَّ شِقَاقٍ ③

حقیقت یہ ہے کہ وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا (جھوٹی) عزت اور مخالفت میں (مبتلا) ہیں۔

| كَمْ | اَهْلَكْنَا | مِنْ | قَبْلِهِمْ | مِّنْ | قَرْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| کتنے | ہم نے ہلاک کیا | سے | ان سے پہلے | سے | قوم |

كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ

ان سے پہلے کتنی ہی قومیں ہم نے ہلاک کر دیں۔

| فَنَادَوْا | وَّ | لَاتَ | حِيْنَ | مَنَاصٍ |
|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے پکارا | اور | وہ نہ رہا | وقت | نجات، خلاصی |

فَنَادَوْا وَّلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ ④

پس انہوں نے (مدد کے لئے) پکارا جب کہ نجات کی کوئی راہ باقی نہ تھی۔

| وَ | عَجِبُوْٓا | اَنْ | جَآءَهُمْ | مُّنْذِرٌ | مِّنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے تعجب کیا | کہ | وہ ان کے پاس آیا | ڈرانے والا | ان میں سے |

وَعَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ ؗ

اور انہوں نے تعجب کیا کہ ان کے پاس انہی میں سے کوئی ڈرانے والا آیا۔

| وَ | قَالَ | الْكٰفِرُوْنَ | هٰذَا | سٰحِرٌ | كَذَّابٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | کافر (جمع) | یہ | جادوگر | سخت جھوٹا |

وَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ ۖ ⑤

اور کافروں نے کہا یہ سخت جھوٹا جادوگر ہے۔

| اَجَعَلَ | الْاٰلِهَةَ | اِلٰـهًا | وَّاحِدًا | اِنَّ | هٰذَا | لَشَيْءٌ | عُجَابٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا اس نے بنایا | معبود (جمع) | معبود | ایک | یقیناً | یہ | ضرور چیز/بات | سخت عجیب |

اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰـهًا وَّاحِدًا ۖ اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ ⑥

کیا اس نے بہت سے معبودوں کو ایک ہی معبود بنا لیا ہے۔ یقیناً یہ (بات) تو سخت عجیب وغریب ہے۔

| وَ | انْطَلَقَ | الْمَلَاُ | مِنْهُمْ | اَنِ | امْشُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ چلا گیا، وہ چلا | سردار | ان میں سے | کہ | تم چلو، تم جاؤ |

وَانْطَلَقَ الْمَلَاُ مِنْهُمْ اَنِ امْشُوْا

اور ان میں سے بڑے لوگ (یہ کہتے ہوئے) چلے گئے کہ جاؤ

| وَ | اصْبِرُوْا | عَلٰٓى | اٰلِهَتِكُمْ | اِنَّ | هٰذَا | لَشَيْءٌ | يُّرَادُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم صبر کرو | پر، اوپر | تمہارے معبود | یقیناً | یہ | ضرور بات | اس کا ارادہ کیا گیا |

وَاصْبِرُوْا عَلٰٓى اٰلِهَتِكُمْ ۖ اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ يُّرَادُ ⑦

اور اپنے ہی معبودوں پر صبر کرو۔ یقیناً یہ ایک ایسی بات ہے جس کا (کسی خاص مقصد سے) ارادہ کیا گیا ہے۔

| مَا | سَمِعْنَا | بِهٰذَا | فِي | الْمِلَّةِ | الْاٰخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم نے سنا | اس کے بارہ میں | میں | مذہب، ملّت | بعد میں آنے والی |

مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِي الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ ۚ

ہم نے تو ایسی بات کسی آنے والی ملّت (کے بارہ) میں بھی نہیں سنی۔

| بَيۡنِنَا | مِنۡۢ | الذِّكۡرُ | عَلَيۡهِ | ءَاُنۡزِلَ | اخۡتِلَاقٌ | اِلَّا | هٰذَآ | اِنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہمارے درمیان | سے | نصیحت، ذکر | اس پر | کیا وہ اتارا گیا | من گھڑت (بات) | مگر | یہ | نہیں |

اِنۡ هٰذَآ اِلَّا اخۡتِلَاقٌ ۖۚ ﴿8﴾ ءَاُنۡزِلَ عَلَيۡهِ الذِّكۡرُ مِنۡۢ بَيۡنِنَا ؕ

یہ من گھڑت بات کے سوا کچھ نہیں۔ کیا ہم میں سے اِسی پر ذکر اُتارا گیا ہے؟

| ذِكۡرِىۡ | مِّنۡ | شَكٍّ | فِىۡ | هُمۡ | بَلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| میرا ذکر | سے | شک | میں | وہ (جمع) | بلکہ |

بَلۡ هُمۡ فِىۡ شَكٍّ مِّنۡ ذِكۡرِىۡ ۚ

حقیقت یہ ہے کہ وہ میرے ذکر کے بارہ میں ہی شک میں مبتلا ہیں

| اَمۡ | عَذَابِ | لَمَّا يَذُوۡقُوۡا | بَلۡ |
|---|---|---|---|
| کیا | میرا عذاب | انہوں نے ابھی تک نہیں چکھا | بلکہ |

بَلۡ لَّمَّا يَذُوۡقُوۡا عَذَابِ ؕ ﴿9﴾ اَمۡ

(اور) حقیقت یہ ہے کہ ابھی انہوں نے میرا عذاب نہیں چکھا۔ کیا

| الۡوَهَّابِ | الۡعَزِيۡزِ | رَبِّكَ | رَحۡمَةِ | خَزَآئِنُ | عِنۡدَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہت عطا کرنے والا | کامل غلبہ والا | تیرا ربّ | رحمت | خزانے | ان کے پاس |

عِنۡدَهُمۡ خَزَآئِنُ رَحۡمَةِ رَبِّكَ الۡعَزِيۡزِ الۡوَهَّابِ ۚ ﴿10﴾

ان کے پاس تیرے کامل غلبہ والے (اور) بہت عطا کرنے والے ربّ کی رحمت کے خزانے ہیں؟

| بَيۡنَهُمَا | مَا | وَ | الۡاَرۡضِ | وَ | السَّمٰوٰتِ | مُّلۡكُ | لَهُمۡ | اَمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان دونوں کے درمیان | جو | اور | زمین | اور | آسمان (جمع) | بادشاہی | ان کے لئے | یا |

اَمۡ لَهُمۡ مُّلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَمَا بَيۡنَهُمَا ۖ

یا کیا انہیں آسمانوں اور زمین کی اور جو اُن دونوں کے درمیان ہے بادشاہی نصیب ہے؟

| الۡاَحۡزَابِ | مِّنَ | مَهۡزُوۡمٌ | هُنَالِكَ | مَّا | جُنۡدٌ | الۡاَسۡبَابِ | فِى | فَلۡيَرۡتَقُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لشکر (جمع) | سے | شکست دیا جانے والا | وہاں | جو | لشکر | تدبیریں، اسباب | میں | پس چاہئے کہ وہ چڑھیں |

فَلۡيَرۡتَقُوۡا فِى الۡاَسۡبَابِ ﴿11﴾ جُنۡدٌ مَّا هُنَالِكَ مَهۡزُوۡمٌ مِّنَ الۡاَحۡزَابِ ﴿12﴾

پس وہ سب تدبیریں کر گزریں۔ (یہ بھی) اَحزاب میں سے ایک لشکر (ہے) جو وہاں شکست دیا جانے والا ہے۔

| كَذَّبَتْ | قَبْلَهُمْ | قَوْمُ | نُوْحٍ | وَّ | عَادٌ | وَّ | فِرْعَوْنُ | ذُو الْاَوْتَادِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے جھٹلایا | ان سے پہلے | قوم | نوح | اور | عاد | اور | فرعون | میخوں والے |

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّ عَادٌ وَّ فِرْعَوْنُ ذُو الْاَوْتَادِ ⑬

اِن سے پہلے (بھی) نوح کی قوم نے اور عاد نے اور میخوں والے فرعون نے جھٹلا دیا تھا۔

| وَ | ثَمُوْدُ | وَ | قَوْمُ | لُوْطٍ | وَّ | اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ | اُولٰٓئِكَ | الْاَحْزَابُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ثمود | اور | قوم | لوط | اور | جنگل والے | یہی، یہ | جماعتیں، گروہ |

وَ ثَمُوْدُ وَ قَوْمُ لُوْطٍ وَّ اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ ۭ اُولٰٓئِكَ الْاَحْزَابُ ⑭

اور ثمود نے بھی اور لوط کی قوم نے بھی اور گھنے درختوں والوں نے بھی۔ یہی ہیں وہ احزاب (جن کا ذکر گزرا ہے)۔

| اِنْ | كُلٌّ | اِلَّا | كَذَّبَ | الرُّسُلَ | فَحَقَّ | عِقَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہر ایک، سب | مگر | اس نے جھٹلایا | رسول (جمع) | پس وہ ثابت ہوا | میرا عذاب |

اِنْ كُلٌّ اِلَّا كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ عِقَابِ ⑮ ع

(ان میں سے) ہر ایک نے رسولوں کو جھٹلایا پس (ان پر) میری سزا واجب ہوگئی۔

ع 1 15 10

| وَ | مَا | يَنْظُرُ | هٰٓؤُلَآءِ | اِلَّا | صَيْحَةً | وَّاحِدَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ انتظار کرتا ہے | یہ (جمع) | مگر | ہولناک آواز | ایک |

وَ مَا يَنْظُرُ هٰٓؤُلَآءِ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً

اور یہ لوگ کسی چیز کا انتظار نہیں کر رہے مگر ایک ہی ہولناک آواز کا

| مَّا | لَهَا | مِنْ | فَوَاقٍ | وَ | قَالُوْا | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | اس کے لئے | سے | مہلت، تعطل | اور | انہوں نے کہا | اے ہمارے ربّ |

مَّا لَهَا مِنْ فَوَاقٍ ⑯ وَ قَالُوْا رَبَّنَا

جس میں کوئی تعطل نہیں ہوگا۔ اور انہوں نے کہا اے ہمارے رب!

| عَجِّلْ | لَّنَا | قِطَّنَا | قَبْلَ | يَوْمِ | الْحِسَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو جلدی دے | ہمارے لئے | ہمارا حصہ | پہلے | دن | حساب |

عَجِّلْ لَّنَا قِطَّنَا قَبْلَ يَوْمِ الْحِسَابِ ⑰

ہمیں ہمارا حصہ جلد تر یوم حساب سے پہلے ہی دے دے۔

| اِصۡبِرۡ | عَلٰی | مَا | يَقُوۡلُوۡنَ | وَ | اذۡكُرۡ | عَبۡدَنَا | دَاوٗدَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو صبر کر | پر، اوپر | جو | وہ کہتے ہیں | اور | تُو یاد کر | ہمارا بندہ | داؤد |

اِصۡبِرۡ عَلٰى مَا يَقُوۡلُوۡنَ وَاذۡكُرۡ عَبۡدَنَا دَاوٗدَ

صبر کر اُس پر جو وہ کہتے ہیں اور ہمارے بندے داؤد کو یاد کر

| ذَا الۡاَيۡدِ | اِنَّهٗۤ | اَوَّابٌ | اِنَّا | سَخَّرۡنَا | الۡجِبَالَ | مَعَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دسترس والا، صاحبِ قوت | یقیناً وہ | بار بار رجوع کرنے والا | یقیناً ہم | ہم نے مسخر کئے | پہاڑ (جمع) | اس کے ساتھ |

ذَا الۡاَيۡدِ ۚ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ (18) اِنَّا سَخَّرۡنَا الۡجِبَالَ مَعَهٗ

جو بڑی دسترس والا تھا۔ یقیناً وہ عاجزی سے بار بار جھکنے والا تھا۔ یقیناً ہم نے اس کے ساتھ پہاڑوں کو مسخر کر دیا،

| يُسَبِّحۡنَ | بِالۡعَشِىِّ | وَ | الۡاِشۡرَاقِ | وَ | الطَّيۡرَ | مَحۡشُوۡرَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تسبیح کرتی ہیں | شام کو | اور | صبح کا وقت | اور | پرندے | اکٹھا کی جانے والی |

يُسَبِّحۡنَ بِالۡعَشِىِّ وَالۡاِشۡرَاقِ ۙ (19) وَالطَّيۡرَ مَحۡشُوۡرَةً ؕ

وہ ڈھلتی ہوئی شام اور پھوٹتی ہوئی صبح کے وقت تسبیح کرتے تھے۔ اور اکٹھے کئے ہوئے پرندوں کو بھی (اس کے لئے مسخر کر دیا تھا)۔

| كُلٌّ | لَّهٗۤ | اَوَّابٌ | وَ | شَدَدۡنَا | مُلۡكَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| سب، ہر ایک | اس کے لئے | بار بار رجوع کرنے والا | اور | ہم نے مضبوط کیا | اس کی بادشاہت |

كُلٌّ لَّهٗۤ اَوَّابٌ (20) وَشَدَدۡنَا مُلۡكَهٗ

سب اس (یعنی ربّ) کے حضور جھکنے والے تھے۔ اور اس کی سلطنت کو ہم نے مضبوط کر دیا

| وَ | اٰتَيۡنٰهُ | الۡحِكۡمَةَ | وَ | فَصۡلَ | الۡخِطَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اسے دی | حکمت | اور | فیصلہ کُن | کلام، بیان |

وَاٰتَيۡنٰهُ الۡحِكۡمَةَ وَفَصۡلَ الۡخِطَابِ (21)

اور اسے حکمت اور فیصلہ کن کلام بخشے۔

| وَ | هَلۡ | اَتٰٮكَ | نَبَؤُا | الۡخَصۡمِ | اِذۡ | تَسَوَّرُوا | الۡمِحۡرَابَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کیا | وہ تیرے پاس آیا | خبر | جھگڑنے والے | جب | انہوں نے دیوار کو پھلانگا | قلعہ، محل |

وَهَلۡ اَتٰٮكَ نَبَؤُا الۡخَصۡمِ ۘ اِذۡ تَسَوَّرُوا الۡمِحۡرَابَ (22)

اور کیا تیرے پاس جھگڑنے والوں کی خبر پہنچی ہے جب انہوں نے محل کی فصیل کو پھلانگا؟

وقف لازم

| اِذْ | دَخَلُوْا | عَلٰى | دَاوٗدَ | فَفَزِعَ | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | وہ داخل ہوئے | پر، اوپر | داوٗد | پس وہ گھبرا گیا | ان سے |

اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ

جب وہ داوٗد کے سامنے آئے تو وہ ان کی وجہ سے سخت گھبرایا۔

| قَالُوْا | لَا تَخَفْ | خَصْمٰنِ | بَغٰى | بَعْضُنَا | عَلٰى | بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | تُو خوف نہ کر | دو جھگڑنے والے | اس نے زیادتی کی | ہم میں سے بعض | خلاف | بعض |

قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى بَعْضٍ

انہوں نے کہا کوئی خوف نہ کر۔ (ہم) دو جھگڑنے والے (ہیں) ہم میں سے ایک دوسرے پر زیادتی کر رہا ہے۔

| فَاحْكُمْ | بَيْنَنَا | بِالْحَقِّ | وَ | لَا تُشْطِطْ |
|---|---|---|---|---|
| پس تُو فیصلہ کر | ہمارے درمیان | حق کے ساتھ | اور | تُو زیادتی نہ کر |

فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَلَا تُشْطِطْ

پس ہمارے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر اور کوئی زیادتی نہ کر

| وَ | اهْدِنَآ | اِلٰى | سَوَآءِ | الصِّرَاطِ | اِنَّ | هٰذَآ | اَخِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو ہمیں ہدایت دے | طرف | سیدھا، درست | راستہ | یقیناً | یہ | میرا بھائی |

وَاهْدِنَآ اِلٰى سَوَآءِ الصِّرَاطِ ﴿23﴾ اِنَّ هٰذَآ اَخِيْ ۗ

اور ہمیں سیدھے رستے کی طرف ہدایت دے۔ یقیناً یہ میرا بھائی ہے۔

| لَهٗ | تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ | نَعْجَةً | وَّ | لِيَ | نَعْجَةٌ | وَّاحِدَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے لئے | ننانوے | دُنبی | اور | میرے لئے | دُنبی | ایک |

لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِيَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ ۗ

اس کی ننانوے دُنبیاں ہیں اور میری صرف ایک دُنبی ہے۔

| فَقَالَ | اَكْفِلْنِيْهَا | وَ | عَزَّنِيْ | فِي | الْخِطَابِ | قَالَ | لَقَدْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے کہا | تُو اس کو مجھے سونپ دے | اور | وہ مجھ پر غالب آ گیا | میں | بحث، بات | اس نے کہا | یقیناً |

فَقَالَ اَكْفِلْنِيْهَا وَعَزَّنِيْ فِي الْخِطَابِ ﴿24﴾ قَالَ لَقَدْ

پھر بھی یہ کہتا ہے کہ اسے بھی میری ملکیت میں شامل کر دے اور بحث میں مجھ پر غالب آجاتا ہے۔ اس نے کہا

| ظَلَمَكَ | بِسُؤَالِ | نَعْجَتِكَ | اِلٰى | نِعَاجِهٖ | وَ | اِنَّ | كَثِيْرًا | مِّنَ | الْخُلَطَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تجھ پر ظلم کیا | سوال کر کے | تیری دُنبی | طرف | اس کی دُنبیاں | اور | یقیناً | بہت | سے | شریک (جمع) |

ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰى نِعَاجِهٖ ؕ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْخُلَطَآءِ

اس نے تیری ایک دنبی اپنی دنبیوں میں شامل کرنے کا سوال کر کے یقیناً تجھ پر ظلم کیا ہے۔اور یقیناً بہت سے شریک ہیں

| لَيَبْغِيْ | بَعْضُهُمْ | عَلٰى | بَعْضٍ | اِلَّا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ضرور زیادتی کرتا ہے | ان میں سے بعض | پر، اوپر | بعض | مگر | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

لَيَبْغِيْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

کہ ان میں سے بعض، بعض دوسروں پر ظلم کرتے ہیں سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے

| وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | وَ | قَلِيْلٌ | مَّا | هُمْ | وَ | ظَنَّ | دَاوٗدُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے عمل کیا | نیک (جمع) | اور | تھوڑے | جو | وہ (جمع) | اور | اس نے گمان کیا | داوٗد |

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيْلٌ مَّا هُمْ ؕ وَظَنَّ دَاوٗدُ

اور اعمال صالحہ بجالائے اور بہت تھوڑے ہیں ایسے لوگ۔اور داوٗد نے سمجھ لیا

| اَنَّمَا | فَتَنّٰهُ | فَاسْتَغْفَرَ | رَبَّهٗ | وَ | خَرَّ | رَاكِعًا | وَّ | اَنَابَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| محض | ہم نے اسے آزمایا | پس اس نے بخشش طلب کی | اس کا ربّ | اور | وہ گر پڑا | رکوع کرنے والا | اور | وہ جھک گیا |

اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ رَاكِعًا وَّاَنَابَ ۩ ﴿25﴾

السجدۃ 10

کہ ہم نے اس کی آزمائش کی تھی۔پس اس نے اپنے ربّ سے بخشش مانگی اور وہ عجز کرتے ہوئے گر پڑا اور توبہ کی۔

| فَغَفَرْنَا | لَهٗ | ذٰلِكَ | وَ | اِنَّ | لَهٗ | عِنْدَنَا | لَزُلْفٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے بخش دیا | اس کے لئے، اس کو | یہ، وہ | اور | یقیناً | اس کے لئے | ہمارے نزدیک | ضرور مقام/قرب |

فَغَفَرْنَا لَهٗ ذٰلِكَ ؕ وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى

پس ہم نے اس کو یہ (قصور) بخش دیا۔اور یقیناً اُسے ہمارے ہاں ایک قربت

| وَ | حُسْنَ | مَاٰبٍ | يٰدَاوٗدُ | اِنَّا | جَعَلْنٰكَ | خَلِيْفَةً | فِي | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اچھا، عمدہ | ٹھکانہ | اے داوٗد | یقیناً ہم | ہم نے تجھے بنایا | خلیفہ، جانشین | میں | زمین |

وَحُسْنَ مَاٰبٍ ﴿26﴾ يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِي الْاَرْضِ

اور اچھا مقام حاصل تھا۔اے داوٗد! یقیناً ہم نے تجھے زمین میں خلیفہ بنایا ہے۔

| فَاحْكُمْ | بَيْنَ | النَّاسِ | بِالْحَقِّ | وَ | لَا تَتَّبِعِ | الْهَوٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تُو فیصلہ کر | درمیان | لوگ | حق کے ساتھ | اور | تُو پیروی نہ کر | نفسانی خواہش |

فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى

پس لوگوں کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر اور میلانِ طبع کی پیروی نہ کر

| فَيُضِلَّكَ | عَنْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | يَضِلُّوْنَ | عَنْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ تجھے گمراہ کر دیگا | سے | راستہ | اللہ | یقیناً | وہ جو | وہ گمراہ ہوتے ہیں | سے | راستہ | اللہ |

فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَضِلُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

ورنہ وہ (میلان) تجھے اللہ کے رستے سے گمراہ کر دے گا۔ یقیناً وہ لوگ جو اللہ کے رستے سے گمراہ ہو جاتے ہیں

| لَهُمْ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌۢ | بِمَا | نَسُوْا | يَوْمَ | الْحِسَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے لئے | عذاب | سخت | بسبب اس کے جو | انہوں نے بھلا دیا | دن | حساب |

لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌۢ بِمَا نَسُوْا يَوْمَ الْحِسَابِ ع (27)

ع 2 12 11

ان کے لئے سخت عذاب (مقدر) ہے بوجہ اس کے کہ وہ حساب کا دن بھول گئے تھے۔

| وَ | مَا | خَلَقْنَا | السَّمَآءَ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَا | بَاطِلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہم نے پیدا کیا | آسمان | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان | بے مقصد، بے فائدہ |

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ؕ

اور ہم نے آسمان اور زمین کو اور جو اُن کے درمیان ہے بے مقصد پیدا نہیں کیا۔

| ذٰلِكَ | ظَنُّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | فَوَيْلٌ | لِّلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنَ | النَّارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | گمان | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | پس ہلاکت ہو | ان لوگوں کے لئے جو | انہوں نے کفر کیا | سے | آگ |

ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ (28)

یہ ان لوگوں کا محض گمان ہے جنہوں نے انکار کیا۔ پس آگ (کے عذاب) کی ہلاکت ہو ان پر جنہوں نے کفر کیا۔

| اَمْ | نَجْعَلُ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | ہم بناتے ہیں | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کئے | نیک (جمع) |

اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

کیا ہم ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے ویسا ہی قرار دے دیں گے

| كَالْمُفْسِدِيْنَ | فِي | الْاَرْضِ | اَمْ | نَجْعَلُ | الْمُتَّقِيْنَ | كَالْفُجَّارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مفسدوں کی طرح | میں | زمین | کیا | ہم بنا دیں گے | تقویٰ اختیار کرنے والے | بدکاروں کی مانند |

**كَالْمُفْسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۡ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ ﴿29﴾**

جیسے زمین میں فساد کرنے والوں کو یا کیا ہم تقویٰ اختیار کرنے والوں کو بدکرداروں جیسا سمجھ لیں گے؟

| كِتٰبٌ | اَنْزَلْنٰهُ | اِلَيْكَ | مُبٰرَكٌ | لِّيَدَّبَّرُوْٓا | اٰيٰتِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | ہم نے اسے اتارا | تیری طرف | برکت والا | تاکہ وہ تدبّر کریں | اس کی آیات |

**كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ**

عظیم کتاب جسے ہم نے تیری طرف نازل کیا، برکت دی گئی ہے تاکہ یہ (لوگ) اس کی آیات پر تدبّر کریں

| وَ | لِيَتَذَكَّرَ | اُولُوا الْاَلْبَابِ | وَ | وَهَبْنَا | لِدَاوٗدَ | سُلَيْمٰنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تاکہ وہ نصیحت حاصل کرے | عقل والے | اور | ہم نے عطا کیا | داؤد کو | سلیمان |

**وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿30﴾ وَوَهَبْنَا لِدَاوٗدَ سُلَيْمٰنَ ؕ**

اور تاکہ عقل والے نصیحت پکڑیں۔ اور ہم نے داؤد کو سلیمان عطا کیا۔

| نِعْمَ | الْعَبْدُ | اِنَّهٗٓ | اَوَّابٌ | اِذْ | عُرِضَ | عَلَيْهِ | بِالْعَشِيِّ | الصّٰفِنٰتُ | الْجِيَادُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہی اچھا | بندہ | یقیناً وہ | بہت جھکنے والا | جب | وہ پیش کیا گیا | اس پر | شام کو | اصیل گھوڑے | تیز رَو/عمدہ |

**نِعْمَ الْعَبْدُ ؕ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿31﴾ ؕ اِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ الصّٰفِنٰتُ الْجِيَادُ ﴿32﴾ ۙ**

کیا ہی اچھا بندہ تھا۔ یقیناً وہ بار بار عاجزی سے جھکنے والا تھا۔ جب شام کے وقت اس کے سامنے تیز رَو گھوڑے لائے گئے۔

| فَقَالَ | اِنِّيْٓ | اَحْبَبْتُ | حُبَّ | الْخَيْرِ | عَنْ | ذِكْرِ | رَبِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے کہا | یقیناً میں | میں نے پسند کیا | محبت | مال | سے، وجہ | یاد، ذکر | میرا ربّ |

**فَقَالَ اِنِّيْٓ اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّيْ ۚ**

تو اس نے کہا یقیناً میں مال کی محبت اپنے ربّ کی یاد کی وجہ سے کرتا ہوں۔

| حَتّٰى | تَوَارَتْ | بِالْحِجَابِ | رُدُّوْهَا | عَلَيَّ | فَطَفِقَ | مَسْحًا | بِالسُّوْقِ | وَالْاَعْنَاقِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ چھپ گئی | اوٹ میں | تم اسے لوٹاؤ | میرے سامنے | پس وہ لگا | ہاتھ پھیرنا | پنڈلیوں کو | اور گردنیں |

**حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ ﴿33﴾ ۫ رُدُّوْهَا عَلَيَّ ؕ فَطَفِقَ مَسْحًا بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ ﴿34﴾**

یہاں تک کہ وہ اوٹ میں چلے گئے۔ (اس نے کہا) انہیں دوبارہ میرے سامنے لاؤ۔ پس وہ (ان کی) پنڈلیوں اور گردنوں پر (پیار سے) ہاتھ پھیرنے لگا۔

| وَ | لَقَدْ | فَتَنَّا | سُلَيْمٰنَ | وَ | اَلْقَيْنَا | عَلٰى | كُرْسِيِّهٖ | جَسَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے آزمایا | سلیمان | اور | ہم نے ڈال دیا | پر، اوپر | اس کی کرسی | جسم، جسد |

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا

اور یقیناً ہم نے سلیمان کو آزمایا اور ہم نے اس (کی سلطنت) کے تخت پر (عقل و شعور سے عاری) ایک جسد پھینک دیا۔

| ثُمَّ | اَنَابَ | قَالَ | رَبِّ | اغْفِرْ لِيْ | وَ | هَبْ لِيْ | مُلْكًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | اس نے رجوع کیا | اس نے کہا | اے میرے ربّ | تو مجھے بخش دے | اور | تو مجھے عطا کر | سلطنت |

ثُمَّ اَنَابَ ﴿35﴾ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَهَبْ لِيْ مُلْكًا

تب وہ (اللہ ہی کی طرف) جھکا۔ (اور) کہا اے میرے ربّ! مجھے بخش دے اور مجھے ایک ایسی سلطنت عطا کر

| لَّا يَنْۢبَغِيْ | لِاَحَدٍ | مِّنْۢ | بَعْدِيْ | اِنَّكَ | اَنْتَ | الْوَهَّابُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ مناسب نہیں ہے | کسی ایک کے لئے | سے | میرے بعد | یقیناً تُو | تُو | بہت عطا کرنے والا |

لَّا يَنْۢبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِيْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ﴿36﴾

کہ میرے بعد اُس پر اور کوئی نہ جچے۔ یقیناً تُو ہی بے انتہا عطا کرنے والا ہے۔

| فَسَخَّرْنَا | لَهُ | الرِّيْحَ | تَجْرِيْ | بِاَمْرِهٖ | رُخَآءً | حَيْثُ | اَصَابَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے مسخر کر دیا | اس کے لئے | ہوا | وہ چلتی ہے | اس کے حکم سے | نرمی سے | جہاں، جدھر | وہ پہنچا |

فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيْحَ تَجْرِيْ بِاَمْرِهٖ رُخَآءً حَيْثُ اَصَابَ ﴿37﴾

پس ہم نے اس کے لئے ہوا کو بھی مسخر کر دیا جو اس کے حکم پر نرم رفتاری سے، جدھر وہ (لے) جانا چاہتا تھا، چلتی تھی۔

| وَ | الشَّيٰطِيْنَ | كُلَّ | بَنَّآءٍ | وَّ | غَوَّاصٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | شیطان (جمع) | ہر ایک، سب | ماہر معمار | اور | ماہر غوطہ خور |

وَالشَّيٰطِيْنَ كُلَّ بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ ﴿38﴾

اور شیاطین کو بھی (یعنی) ہر فنِ تعمیر کے ماہر اور غوطہ خور کو۔

| وَّ | اٰخَرِيْنَ | مُقَرَّنِيْنَ | فِي | الْاَصْفَادِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | دوسرے | جکڑے جانے والے | میں | زنجیریں |

وَّاٰخَرِيْنَ مُقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ﴿39﴾

اور (بعض) دوسروں کو بھی جنہیں زنجیروں میں جکڑا گیا تھا۔

| هٰذَا | عَطَآؤُنَا | فَامْنُنْ | اَوْ | اَمْسِكْ | بِغَيْرِ | حِسَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | ہماری عطا | پس تو احسان کر | یا | تُو روک رکھ | بغیر | حساب |

هٰذَا عَطَآؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿40﴾

یہ ہماری بے حساب عطا ہے پس احسان کا سلوک کر یا روکے رکھ۔

| وَ | اِنَّ | لَهٗ | عِنْدَنَا | لَزُلْفٰى | وَ | حُسْنَ | مَاٰبٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | اس کے لئے | ہمارے پاس | ضرور قرب، ضرور مقام | اور | اچھا | مقام، ٹھکانہ |

وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ مَاٰبٍ ﴿41﴾ ع

اور یقیناً اسے ہمارے ہاں ایک قربت اور اچھا مقام حاصل تھا۔

| وَ | اذْكُرْ | عَبْدَنَآ | اَيُّوْبَ | اِذْ | نَادٰى | رَبَّهٗٓ | اَنِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو یاد کر | ہمارا بندہ | ایوب | جب | اس نے پکارا | اس کا ربّ | کہ میں |

وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّيْ

اور ہمارے بندے ایوب کو بھی یاد کر جب اس نے اپنے ربّ کو پکارا کہ یقیناً مجھے

| مَسَّنِيَ | الشَّيْطٰنُ | بِنُصْبٍ | وَّ | عَذَابٍ | اُرْكُضْ | بِرِجْلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے مجھے چھوا | شیطان | دکھ کے ساتھ | اور | عذاب | تُو مار | اپنے پاؤں کے ساتھ |

مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ﴿42﴾ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ

شیطان نے بہت دکھ اور عذاب دیا ہے۔ (ہم نے اسے کہا) اپنی سواری کو ایڑ لگا۔

| هٰذَا | مُغْتَسَلٌۢ | بَارِدٌ | وَّ | شَرَابٌ | وَ | وَهَبْنَا | لَهٗٓ | اَهْلَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | نہانے کی جگہ | ٹھنڈا | اور | پینا | اور | ہم نے عطا کیا | اسے، اس کے لئے | اس کے گھر والے |

هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ﴿43﴾ وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اَهْلَهٗ

یہ (قریب ہی) نہانے کے لئے ٹھنڈا پانی ہے اور پینے کے لئے بھی۔ اور پھر ہم نے اسے اس کے اہلِ خانہ

| وَ | مِثْلَهُمْ | مَّعَهُمْ | رَحْمَةً | مِّنَّا | وَ | ذِكْرٰى | لِاُولِي الْاَلْبَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کی مانند | ان کے ساتھ | رحمت | ہماری طرف سے | اور | نصیحت | عقلمندوں کے لئے |

وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿44﴾

اور ان کے علاوہ ان جیسے اور بھی عطا کر دیئے اپنی رحمت کے طور پر اور اہلِ عقل کے لئے ایک سبق آموز کر کے طور پر۔

ع 3 14 12

وقف لازم

| وَ | خُذۡ | بِيَدِكَ | ضِغۡثًا | فَاضۡرِبۡ | بِّهٖ | وَ | لَا تَحۡنَثۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو پکڑ | اپنے ہاتھ کے ساتھ | خشک اور ترشاخوں کا گچھا | پس تُو مار | اس کے ساتھ | اور | تُوقسم کو جھوٹا نہ کر |

وَخُذۡ بِيَدِكَ ضِغۡثًا فَاضۡرِبۡ بِّهٖ وَلَا تَحۡنَثۡ ؕ

اور خشک اور ترشاخوں کا گچھا اپنے ہاتھ میں لے اور اسی سے ضرب لگا اور (اپنی) قسم کو جھوٹا نہ کر۔

| اِنَّا | وَجَدۡنٰهُ | صَابِرًا | نِعۡمَ | الۡعَبۡدُ | اِنَّهٗۤ | اَوَّابٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | ہم نے اسے پایا | صبر کرنے والا | کیا ہی اچھا | بندہ | یقیناً وہ | بہت جھکنے والا |

اِنَّا وَجَدۡنٰهُ صَابِرًا ؕ نِعۡمَ الۡعَبۡدُ ؕ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ ﴿45﴾

یقیناً ہم نے اسے بہت صبر کرنے والا پایا۔ کیا ہی اچھا بندہ تھا۔ یقیناً وہ بار بار عاجزی سے جھکنے والا تھا۔

| وَاذۡكُرۡ | عِبٰدَنَاۤ | اِبۡرٰهِيۡمَ | وَ | اِسۡحٰقَ | وَ | يَعۡقُوۡبَ | اُولِى الۡاَيۡدِىۡ | وَ | الۡاَبۡصَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور تُو یاد کر | ہمارے بندے | ابراہیم | اور | اسحاق | اور | یعقوب | صاحبِ دسترس، قوی | اور | آنکھیں |

وَاذۡكُرۡ عِبٰدَنَاۤ اِبۡرٰهِيۡمَ وَاِسۡحٰقَ وَيَعۡقُوۡبَ اُولِى الۡاَيۡدِىۡ وَالۡاَبۡصَارِ ﴿46﴾

اور یاد کر ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کو جو بہت دسترس والے اور صاحب بصیرت تھے۔

| اِنَّاۤ | اَخۡلَصۡنٰهُمۡ | بِخَالِصَةٍ | ذِكۡرَى | الدَّارِ | وَ | اِنَّهُمۡ | عِنۡدَنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | ہم نے انہیں چُن لیا | خالصۃً / خالص بات کے ساتھ | یاد | گھر | اور | یقیناً وہ | ہمارے نزدیک |

اِنَّاۤ اَخۡلَصۡنٰهُمۡ بِخَالِصَةٍ ذِكۡرَى الدَّارِ ﴿47﴾ ۚ وَاِنَّهُمۡ عِنۡدَنَا

یقیناً ہم نے انہیں خالصۃً آخرت کے گھر کے ذکر کی وجہ سے چن لیا۔ اور یقیناً وہ ہمارے نزدیک

| لَمِنَ | الۡمُصۡطَفَيۡنَ | الۡاَخۡيَارِ | وَ | اذۡكُرۡ | اِسۡمٰعِيۡلَ | وَ | الۡيَسَعَ | وَ | ذَا الۡكِفۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور میں سے | چنیدہ، برگزیدہ | خوبیوں والے | اور | تُو یاد کر | اسماعیل | اور | الیسع | اور | ذوالکفل |

لَمِنَ الۡمُصۡطَفَيۡنَ الۡاَخۡيَارِ ﴿48﴾ ؕ وَاذۡكُرۡ اِسۡمٰعِيۡلَ وَالۡيَسَعَ وَذَا الۡكِفۡلِ ؕ

ضرور چُنیدہ (اور) بہت خوبیوں والے لوگوں میں سے تھے۔ اور اسماعیل کو بھی یاد کر اور اَلیَسَع کو اور ذُوالکفل کو

| وَكُلٌّ | مِّنَ | الۡاَخۡيَارِ | هٰذَا | ذِكۡرٌ | وَ | اِنَّ | لِلۡمُتَّقِيۡنَ | لَحُسۡنَ | مَاٰبٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور ہر ایک | سے | خوبیوں والے | یہ | نصیحت، ذکر | اور | یقیناً | متقیوں کے لئے | ضرور اچھا | ٹھکانہ |

وَكُلٌّ مِّنَ الۡاَخۡيَارِ ﴿49﴾ ؕ هٰذَا ذِكۡرٌ ؕ وَاِنَّ لِلۡمُتَّقِيۡنَ لَحُسۡنَ مَاٰبٍ ﴿50﴾ ۙ

اور وہ سب بہترین لوگوں میں سے تھے۔ یہ ایک عظیم ذکر ہے اور یقیناً متقیوں کے لئے بہت اچھا ٹھکانا ہوگا۔

| جَنّٰتِ | عَدۡنٍ | مُّفَتَّحَةً | لَّهُمُ | الۡاَبۡوَابُ | مُتَّكِـِٕيۡنَ | فِيۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| باغات | ہمیشہ رہنے والے | کھولی جانے والی | ان کے لئے | دروازے | تکیہ لگا کر ٹیک لگانے والے | اس میں |

جَنّٰتِ عَدۡنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الۡاَبۡوَابُ ۚ﴿51﴾ مُتَّكِـِٕيۡنَ فِيۡهَا

یعنی ہمیشہ کے باغات ہونگے۔اُن کی خاطر دروازے اچھی طرح کھلے رکھے جائیں گے۔اُن میں وہ تکیوں پر ٹیک لگائے ہوئے ہوں گے

| يَدۡعُوۡنَ | فِيۡهَا | بِفَاكِهَةٍ | كَثِيۡرَةٍ | وَّ | شَرَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ طلب کریں گے | اس میں | میوہ کو | بکثرت، زیادہ | اور | مشروب |

يَدۡعُوۡنَ فِيۡهَا بِفَاكِهَةٍ كَثِيۡرَةٍ وَّشَرَابٍ ﴿52﴾

(اور) وہاں بکثرت طرح طرح کے میوے اور مشروب طلب کر رہے ہوں گے۔

| وَ | عِنۡدَهُمۡ | قٰصِرٰتُ | الطَّرۡفِ | اَتۡرَابٌ | هٰذَا | مَا | تُوۡعَدُوۡنَ | لِيَوۡمِ | الۡحِسَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے پاس | جھکانے والیاں | نظر | ہم عمر (جمع) | یہ | جو | تم وعدہ دیئے جاتے ہو | دن کے لئے | حساب |

وَعِنۡدَهُمۡ قٰصِرٰتُ الطَّرۡفِ اَتۡرَابٌ ﴿53﴾ هٰذَا مَا تُوۡعَدُوۡنَ لِيَوۡمِ الۡحِسَابِ ﴿54﴾

اوران کے پاس (حیادار) نظریں جھکائے رکھنے والی ہمجولیاں ہوں گی۔ یہ ہے وہ جس کا حساب کے دن کے لئے تم وعدہ دیئے جاتے ہو۔

| اِنَّ | هٰذَا | لَرِزۡقُنَا | مَا | لَهٗ | مِنۡ | نَّفَادٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ | ضرور ہمارا رزق | نہیں | اس کے لئے | سے | ختم ہونا |

اِنَّ هٰذَا لَرِزۡقُنَا مَا لَهٗ مِنۡ نَّفَادٍ ۚ﴿55﴾

یقیناً یہ ہمارا رزق ہے۔اُس کا ختم ہوجانا ممکن نہیں۔

| هٰذَا | وَ | اِنَّ | لِلطّٰغِيۡنَ | لَشَرَّ | مَاٰبٍ | جَهَنَّمَ | يَصۡلَوۡنَهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | اور | یقیناً | سرکشوں کے لئے | ضرور بُرا | لوٹنے کی جگہ | دوزخ | وہ اس میں داخل ہوں گے |

هٰذَا ؕ وَاِنَّ لِلطّٰغِيۡنَ لَشَرَّ مَاٰبٍ ۙ﴿56﴾ جَهَنَّمَ ۚ يَصۡلَوۡنَهَا ۚ

یہی ہوگا۔اور یقیناً سرکشوں کے لئے ضرور سب سے بُری لَوٹنے کی جگہ ہے۔جہنّم۔وہ اس میں داخل ہوں گے۔

| فَبِئۡسَ | الۡمِهَادُ | هٰذَا | فَلۡيَذُوۡقُوۡهُ | حَمِيۡمٌ | وَّ | غَسَّاقٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس بہت ہی بُرا ہے | ٹھکانہ، بچھونا | یہ | پس چاہئے کہ وہ اسے چکھیں | گرم پانی | اور | زخموں کے دھوون/ یخ بستہ |

فَبِئۡسَ الۡمِهَادُ ﴿57﴾ هٰذَا ۙ فَلۡيَذُوۡقُوۡهُ حَمِيۡمٌ وَّغَسَّاقٌ ۙ﴿58﴾

پس کیا ہی بُرا بچھونا ہے۔یہ ضرور ہوگا۔پس وہ اسے چکھیں (یعنی) کھولتا ہوا اور یخ بستہ پانی۔

| وَّ | اٰخَرُ | مِنۡ | شَكۡلِهٖۤ | اَزۡوَاجٌ | هٰذَا | فَوۡجٌ | مُّقۡتَحِمٌ | مَّعَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | دوسرا، علاوہ | سے | اس کی مانند | جوڑے، چیزیں | یہ | لشکر | داخل ہونے والا | تمہارے ساتھ |

وَّاٰخَرُ مِنۡ شَكۡلِهٖۤ اَزۡوَاجٌ ؕ﴿59﴾ هٰذَا فَوۡجٌ مُّقۡتَحِمٌ مَّعَكُمۡ ۚ

اور دوسری بھی اُس سے ملتی جلتی چیزیں ہوں گی۔ یہ وہ لشکر ہے جو تمہارے ساتھ (اس میں) داخل ہونے والا ہے۔

| لَا | مَرۡحَبًۢا | بِهِمۡ | اِنَّهُمۡ | صَالُوا | النَّارِ | قَالُوۡا | بَلۡ | اَنۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | خوش آمدید | ان کے لئے | یقیناً وہ | داخل ہونے والے | آگ | انہوں نے کہا | بلکہ | تم |

لَا مَرۡحَبًۢا بِهِمۡ ؕ اِنَّهُمۡ صَالُوا النَّارِ ﴿60﴾ قَالُوۡا بَلۡ اَنۡتُمۡ ۨ

ان کے لئے کوئی مرحبا نہیں یقیناً وہ آگ میں داخل ہونے والے ہیں۔ وہ (لعنت ڈالنے والے گروہ سے) کہیں گے بلکہ تم ہی (ملعون) ہو،

| لَا | مَرۡحَبًۢا | بِكُمۡ | اَنۡتُمۡ | قَدَّمۡتُمُوۡهُ | لَنَا | فَبِئۡسَ | الۡقَرَارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | خوش آمدید | تمہیں | تم | تم نے اسے آگے بھیجا | ہمارے لئے | پس بہت ہی بُرا ہے | قرار کی جگہ |

لَا مَرۡحَبًۢا بِكُمۡ ؕ اَنۡتُمۡ قَدَّمۡتُمُوۡهُ لَنَا ۚ فَبِئۡسَ الۡقَرَارُ ﴿61﴾

تمہارے لئے کوئی مرحبا نہیں، تم ہی ہو جنہوں نے ہمارے لئے یہ کچھ آگے بھیجا ہے۔ پس کیا ہی بُری قرار کی جگہ ہے۔

| قَالُوۡا | رَبَّنَا | مَنۡ | قَدَّمَ | لَنَا | هٰذَا |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | اے ہمارے ربّ | جو | اس نے آگے بھیجا | ہمارے لئے | یہ |

قَالُوۡا رَبَّنَا مَنۡ قَدَّمَ لَنَا هٰذَا

وہ کہیں گے اے ہمارے ربّ! جس نے ہمارے لئے یہ آگے بھیجا

| فَزِدۡهُ | عَذَابًا | ضِعۡفًا | فِي | النَّارِ | وَ | قَالُوۡا | مَا لَنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو اسے زیادہ دے | عذاب | دوگنا | میں | آگ | اور | انہوں نے کہا | ہمیں کیا ہوا ہے |

فَزِدۡهُ عَذَابًا ضِعۡفًا فِي النَّارِ ﴿62﴾ وَقَالُوۡا مَا لَنَا

اسے آگ میں دُہرا عذاب دے۔ اور وہ کہیں گے ہمیں کیا ہوا ہے کہ

| لَا | نَرٰى | رِجَالًا | كُنَّا | نَعُدُّهُمۡ | مِّنَ | الۡاَشۡرَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم دیکھتے ہیں | مرد (جمع) | ہم تھے | ہم انہیں شمار کرتے ہیں | سے | شریر (جمع) |

لَا نَرٰى رِجَالًا كُنَّا نَعُدُّهُمۡ مِّنَ الۡاَشۡرَارِ ؕ﴿63﴾

ہم ان لوگوں کو نہیں دیکھ رہے جنہیں ہم شریروں میں شمار کیا کرتے تھے۔

| اَتَّخَذْنٰهُمْ | سِخْرِيًّا | اَمْ | زَاغَتْ | عَنْهُمُ | الْاَبْصَارُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہم نے انہیں بنایا | حقیر | یا | وہ چُوک گئی، وہ ٹیڑھی ہو گئی | ان سے | نظریں |

اَتَّخَذْنٰهُمْ سِخْرِيًّا اَمْ زَاغَتْ عَنْهُمُ الْاَبْصَارُ ﴿64﴾

کیا ہم نے انہیں حقیر سمجھ رکھا تھا یا اُن (کی پہچان) سے ہماری نظریں چُوک گئیں؟

| اِنَّ | ذٰلِكَ | لَحَقٌّ | تَخَاصُمُ | اَهْلِ النَّارِ | قُلْ | اِنَّمَآ | اَنَا | مُنْذِرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ، وہ | ضرور حق | جھگڑنا، لڑنا | آگ والے | تو کہہ دے | محض، صرف | میں | ڈرانے والا |

اِنَّ ذٰلِكَ لَحَقٌّ تَخَاصُمُ اَهْلِ النَّارِ ﴿65﴾ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا مُنْذِرٌ ۖ

یقیناً یہ آگ والوں کا باہمی جھگڑنا حق ہے۔ تو کہہ دے میں تو محض ایک ڈرانے والا ہوں

ع 4 24 13

| وَّ | مَا | مِنْ | اِلٰهٍ | اِلَّا | اللّٰهُ | الْوَاحِدُ | الْقَهَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | سے | معبود | مگر | اللہ | اکیلا | صاحبِ جبروت |

وَّمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۚ ﴿66﴾

اور کوئی معبود نہیں مگر اللہ جو واحد (اور) صاحبِ جبروت ہے۔

| رَبُّ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَا | الْعَزِيْزُ | الْغَفَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ربّ | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان | کامل غلبہ والا | بہت بخشنے والا |

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ﴿67﴾

آسمانوں اور زمین کا ربّ اور اُس کا جو اِن دونوں کے درمیان ہے۔ کامل غلبہ والا (اور) بہت بخشنے والا ہے۔

| قُلْ | هُوَ | نَبَؤٌا | عَظِيْمٌ | اَنْتُمْ | عَنْهُ | مُعْرِضُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | وہ | خبر | بڑا | تم (جمع) | اس سے | اعراض کرنے والے |

قُلْ هُوَ نَبَؤٌا عَظِيْمٌ ﴿68﴾ اَنْتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُوْنَ ﴿69﴾

تو کہہ دے یہ ایک بہت بڑی خبر ہے۔ تم اس سے اِعراض کر رہے ہو۔

| مَا | كَانَ | لِيَ | مِنْ | عِلْمٍ | بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰٓى | اِذْ | يَخْتَصِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تھا | میرے لئے | سے | علم | ملاءِ اعلیٰ کا | جب | وہ بحث کرتے ہیں |

مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰٓى اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ ﴿70﴾

مجھے ملاءِ اعلیٰ کا کوئی علم نہیں تھا جب وہ بحث کر رہے تھے۔

| اِنۡ | يُّوۡحٰٓى | اِلَىَّ | اِلَّاۤ | اَنَّمَاۤ | اَنَا | نَذِيۡرٌ | مُّبِيۡنٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ وحی کیا جاتا ہے | میری طرف | مگر | صرف | میں | ڈرانے والا | کھلا کھلا |

اِنۡ يُّوۡحٰٓى اِلَىَّ اِلَّاۤ اَنَّمَاۤ اَنَا نَذِيۡرٌ مُّبِيۡنٌ ﴿71﴾

مجھے تو محض یہ وحی کی جاتی ہے کہ میں ایک کھلا کھلا ڈرانے والا ہوں۔

| اِذۡ | قَالَ | رَبُّكَ | لِلۡمَلٰٓـئِكَةِ | اِنِّىۡ | خَالِـقٌۢ | بَشَرًا | مِّنۡ | طِيۡنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | تیرا ربّ | فرشتوں سے | یقیناً میں | پیدا کرنے والا | انسان | سے | مٹی |

اِذۡ قَالَ رَبُّكَ لِلۡمَلٰٓـئِكَةِ اِنِّىۡ خَالِـقٌۢ بَشَرًا مِّنۡ طِيۡنٍ ﴿72﴾

جب تیرے ربّ نے فرشتوں سے کہا یقیناً میں مٹی سے بشر پیدا کرنے والا ہوں۔

| فَاِذَا | سَوَّيۡتُهٗ | وَ | نَفَخۡتُ | فِيۡهِ | مِنۡ | رُّوۡحِىۡ | فَقَعُوۡا | لَهٗ | سٰجِدِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جب | میں نے اسے ٹھیک ٹھاک کر لیا | اور | میں نے پھونکا | اس میں | سے | میری روح | پس تم گر پڑو | اس کے لئے | سجدہ کرنے والے |

فَاِذَا سَوَّيۡتُهٗ وَنَفَخۡتُ فِيۡهِ مِنۡ رُّوۡحِىۡ فَقَعُوۡا لَهٗ سٰجِدِيۡنَ ﴿73﴾

پس جب میں اسے ٹھیک ٹھاک کر لوں اور اس میں اپنی روح میں سے کچھ پھونک دوں تو اس کے سامنے سجدہ کرتے ہوئے گر پڑو۔

| فَسَجَدَ | الۡمَلٰٓـئِكَةُ | كُلُّهُمۡ | اَجۡمَعُوۡنَ | اِلَّاۤ | اِبۡلِيۡسَ | اِسۡتَكۡبَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے سجدہ کیا | فرشتے | وہ سب | سب | مگر، سوائے | ابلیس | اس نے تکبر کیا |

فَسَجَدَ الۡمَلٰٓـئِكَةُ كُلُّهُمۡ اَجۡمَعُوۡنَۙ ﴿74﴾ اِلَّاۤ اِبۡلِيۡسَؕ اِسۡتَكۡبَرَ

اس پر سب کے سب فرشتوں نے سجدہ کیا۔ مگر ابلیس نے نہیں۔ اس نے استکبار کیا

| وَ | كَانَ | مِنَ | الۡكٰفِرِيۡنَ | قَالَ | يٰۤـاِبۡلِيۡسُ | مَا | مَنَعَكَ | اَنۡ تَسۡجُدَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تھا | سے | کافر (جمع) | اس نے کہا | اے ابلیس | کون، کس | اس نے تجھے روکا | کہ تُو سجدہ کرے |

وَكَانَ مِنَ الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿75﴾ قَالَ يٰۤـاِبۡلِيۡسُ مَا مَنَعَكَ اَنۡ تَسۡجُدَ

اور وہ تھا ہی کافروں میں سے۔ اس نے کہا اے ابلیس! تجھے کس چیز نے اُسے سجدہ کرنے سے منع کیا

| لِمَا | خَلَقۡتُ | بِيَدَىَّ | اَسۡتَكۡبَرۡتَ | اَمۡ | كُنۡتَ | مِنَ | الۡعَالِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسے جو | میں نے پیدا کیا | میرے دونوں ہاتھوں سے | کیا تو نے تکبر کیا | یا | تُو تھا | سے | اونچے لوگ |

لِمَا خَلَقۡتُ بِيَدَىَّ ؕ اَسۡتَكۡبَرۡتَ اَمۡ كُنۡتَ مِنَ الۡعَالِيۡنَ ﴿76﴾

جسے میں نے اپنی (قدرت کے) دونوں ہاتھوں سے تخلیق کیا تھا؟ کیا تو نے تکبر سے کام لیا ہے یا تو بہت اونچے لوگوں میں سے ہے؟

| قَالَ | اَنَا | خَيْرٌ | مِّنْهُ | خَلَقْتَنِيْ | مِنْ | نَّارٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | میں | بہتر | اس سے | تُونے مجھے پیدا کیا | سے | آگ |

قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ۚ خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ

اس نے کہا میں اس سے بہتر ہوں۔ تُونے مجھے آگ سے پیدا کیا

| وَّ | خَلَقْتَهٗ | مِنْ | طِيْنٍ | قَالَ | فَاخْرُجْ | مِنْهَا | فَاِنَّكَ | رَجِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُونے اسے پیدا کیا | سے | مٹی | اس نے کہا | پس تو نکل جا | اس میں سے | پس یقیناً تُو | دھتکارا ہوا |

وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ﴿77﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ﴿78﴾

اور اسے مٹی سے پیدا کیا۔ اس نے کہا پس یہاں سے نکل جا۔ تو یقیناً دھتکارا ہوا ہے۔

| وَّ | اِنَّ | عَلَيْكَ | لَعْنَتِيْٓ | اِلٰى | يَوْمِ | الدِّيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | تجھ پر | میری لعنت | تک | دن | جزا سزا |

وَّاِنَّ عَلَيْكَ لَعْنَتِيْٓ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ﴿79﴾

اور یقیناً تجھ پر میری لعنت پڑے گی جزا سزا کے دن تک۔

| قَالَ | رَبِّ | فَاَنْظِرْنِيْٓ | اِلٰى | يَوْمِ | يُبْعَثُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے ربّ | پس تو مجھے مہلت دے | تک | دن | وہ اٹھائے جائیں گے |

قَالَ رَبِّ فَاَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿80﴾

اس نے کہا اے میرے ربّ! اس صورت میں مجھے اس دن تک مہلت دے دے جس دن (لوگ) مبعوث کئے جائیں گے۔

| قَالَ | فَاِنَّكَ | مِنَ | الْمُنْظَرِيْنَ | اِلٰى | يَوْمِ | الْوَقْتِ | الْمَعْلُوْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس یقیناً تُو | سے | مہلت دیئے جانے والے | تک | دن | وقت | معلوم |

قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿81﴾ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ ﴿82﴾

اس نے کہا پس یقیناً تُو مہلت دیئے جانے والوں میں سے ہے۔ ایک معلوم وقت کے دن تک۔

| قَالَ | فَبِعِزَّتِكَ | لَاُغْوِيَنَّهُمْ | اَجْمَعِيْنَ | اِلَّا | عِبَادَكَ | مِنْهُمُ | الْمُخْلَصِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس تیری عزت کی قسم | میں ضرور ان کو گمراہ کروں گا | سب | مگر | تیرے بندے | ان میں سے | چنیدہ (جمع) |

قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿83﴾ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿84﴾

اس نے کہا تو پھر تیری عزت کی قسم! میں ضرور ان سب کو گمراہ کروں گا۔ سوائے اُن میں سے تیرے اُن بندوں کے جو (تیرے) چنیدہ ہوں گے۔

| قَالَ | فَالْحَقُّ | وَ | الْحَقَّ | اَقُوْلُ | لَاَمْلَئَنَّ | جَهَنَّمَ | مِنْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس حق | اور | حق | میں کہتا ہوں | ضرور میں بھر دوں گا | دوزخ | تجھ سے |

قَالَ فَالْحَقُّ ۡ وَالْحَقَّ اَقُوْلُ ۚ﴿85﴾ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكَ

اس نے کہا پس حق تو یہ ہے اور میں لازماً حق ہی کہتا ہوں۔ میں جہنّم کو ضرور بھر دوں گا تجھ سے

| وَ | مِمَّنْ | تَبِعَكَ | مِنْهُمْ | اَجْمَعِيْنَ | قُلْ | مَآ | اَسْـَٔلُكُمْ | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس سے جو | اس نے تیری پیروی کی | ان میں سے | تمام،سب | تو کہہ دے | نہیں | میں تم سے مانگتا ہوں | اس پر |

وَمِمَّنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿86﴾ قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ

اور اُن سب سے جو ان میں سے تیری پیروی کریں گے۔ تو کہہ دے کہ میں تم سے اس (بات) پر

| مِنْ | اَجْرٍ | وَّ | مَآ | اَنَا | مِنَ | الْمُتَكَلِّفِيْنَ | اِنْ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اجر | اور | نہیں | میں | سے | تکلف کرنے والے | نہیں | وہ |

مِنْ اَجْرٍ وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ ﴿87﴾ اِنْ هُوَ

کوئی اجر نہیں مانگتا اور نہ ہی میں تکلف کرنے والوں میں سے ہوں۔ یہ تو

| اِلَّا | ذِكْرٌ | لِّلْعٰلَمِيْنَ | وَ | لَتَعْلَمُنَّ | نَبَاَهٗ | بَعْدَ | حِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | نصیحت | تمام جہانوں کے لئے | اور | ضرور تم جان لوگے | اس کی خبر | بعد | مدت،عرصہ |

اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿88﴾ وَلَتَعْلَمُنَّ نَبَاَهٗ بَعْدَ حِيْنٍ ﴿89﴾

ع 5 24 14

تمام جہانوں کے لئے ایک عظیم نصیحت کے سوا کچھ نہیں۔ اور کچھ عرصہ کے بعد تم لوگ اس کی حقیقت کو ضرور جان لوگے۔

## سُوْرَةُ الزُّمَرِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ سِتٌّ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّثَمَانِيَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ الزُّمَر مکّی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 76 آیات اور 8 رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| تَنْزِيْلُ | الْكِتٰبِ | مِنَ | اللّٰهِ | الْعَزِيْزِ | الْحَكِيْمِ | اِنَّآ | اَنْزَلْنَآ | اِلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتارنا | کتاب | سے | اللہ | کامل غلبہ والا | بہت حکمت والا | یقیناً ہم | ہم نے اتارا | تیری طرف |

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ② اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ

اس کامل کتاب کا نزول کامل غلبہ والے (اور) بہت حکمت والے اللہ کی طرف سے ہے۔ یقیناً ہم نے تیری طرف

| الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ | فَاعْبُدِ | اللّٰهَ | مُخْلِصًا | لَّهُ | الدِّيْنَ | اَلَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | حق کے ساتھ | پس تو عبادت کر | اللہ | خالص کرنے والا | اس کے لئے | دین | خبردار |

الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ فَاعْبُدِ اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ ③ اَلَا

(اس) کتاب کو حق کے ساتھ اتارا ہے۔ پس اللہ کی عبادت کر اُسی کے لئے دین کو خالص کرتے ہوئے۔ خبردار!

| لِلّٰهِ | الدِّيْنُ | الْخَالِصُ | وَ | الَّذِيْنَ | اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ | اَوْلِيَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے لئے | دین | خالص | اور | وہ لوگ | انہوں نے بنایا | اس کے سوا | دوست (جمع) |

لِلّٰهِ الدِّيْنُ الْخَالِصُ ۭ وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۘ

خالص دین ہی اللہ کے شایانِ شان ہے اور وہ لوگ جنہوں نے اُس کے سوا دوست اپنا لئے ہیں

| مَا | نَعْبُدُهُمْ | اِلَّا | لِيُقَرِّبُوْنَآ | اِلَى | اللّٰهِ | زُلْفٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم ان کی عبادت کرتے ہیں | مگر | تا کہ وہ ہمیں قریب کر دیں | طرف | اللہ | مقام، قرب |

مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَآ اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى ۭ

(کہتے ہیں کہ) ہم اس مقصد کے سوا اُن کی عبادت نہیں کرتے کہ وہ ہمیں اللہ کے قریب کرتے ہوئے قرب کے اونچے مقام تک پہنچا دیں۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | يَحْكُمُ | بَيْنَهُمْ | فِيْ | مَا | هُمْ | فِيْهِ | يَخْتَلِفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | وہ فیصلہ کرے گا | ان کے درمیان | میں | جو | وہ | اس میں | وہ اختلاف کرتے ہیں |

اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ فِيْ مَا هُمْ فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۂ

یقیناً اللہ اُن کے درمیان اُس کا فیصلہ کرے گا جس میں وہ اختلاف کیا کرتے تھے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَهْدِيْ | مَنْ | هُوَ | كٰذِبٌ | كَفَّارٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | جو | وہ | جھوٹا | سخت ناشکرا |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ مَنْ هُوَ كٰذِبٌ كَفَّارٌ ④

اللہ ہرگز اُسے ہدایت نہیں دیتا جو جھوٹا (اور) سخت ناشکرا ہو۔

وقف لازم

| لَوْ اَرَادَ | اللّٰهُ | اَنْ يَّتَّخِذَ | وَلَدًا | لَّاصْطَفٰى | مِمَّا | يَخْلُقُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اگراس نے چاہا | اللہ | کہ وہ اپنائے | بیٹا | ضرور اس نے چن لیا | اس میں سے جو | وہ پیدا کرتا ہے |

لَوْ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا لَّاصْطَفٰى مِمَّا يَخْلُقُ

اگر اللہ چاہتا کہ وہ کوئی بیٹا اپنائے تو اُسی میں سے جو اس نے پیدا کیا ہے

| مَا | يَشَآءُ | سُبْحٰنَهٗ | هُوَ | اللّٰهُ | الْوَاحِدُ | الْقَهَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ چاہتا ہے | وہ پاک ہے | وہ | اللہ | اکیلا، واحد | صاحب جبروت |

مَا يَشَآءُ ۙ سُبْحٰنَهٗ ؕ هُوَ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿5﴾

جسے چاہتا اپنا لیتا۔ وہ بہت پاک ہے۔ وہی اللہ واحد (اور) صاحب جبروت ہے۔

| خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | بِالْحَقِّ | يُكَوِّرُ | الَّيْلَ | عَلَى | النَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین | حق کے ساتھ | وہ ڈھانپ دیتا ہے | رات | پر، اوپر | دن |

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ يُكَوِّرُ الَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ

اس نے آسمانوں اور زمین کو حق کے ساتھ پیدا کیا۔ وہ دن پر رات کا خول چڑھا دیتا ہے

| وَ | يُكَوِّرُ | النَّهَارَ | عَلَى | الَّيْلِ | وَ | سَخَّرَ | الشَّمْسَ | وَ | الْقَمَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ڈھانپ دیتا ہے | دن | پر، اوپر | رات | اور | اس نے مسخر کیا | سورج | اور | چاند |

وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى الَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ

اور رات پر دن کا خول چڑھا دیتا ہے۔ اور اُسی نے سورج اور چاند کو مسخر کیا۔

| كُلٌّ | يَّجْرِىْ | لِاَجَلٍ | مُّسَمًّى | اَلَا | هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْغَفَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہر ایک | وہ چلتا ہے | میعاد کے لئے | مقررہ | خبردار | وہ | کامل غلبہ والا | بہت بخشنے والا |

كُلٌّ يَّجْرِىْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اَلَا هُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ﴿6﴾

ہر ایک اپنی مقررہ میعاد کی طرف متحرک ہے۔ خبردار وہی کامل غلبہ والا (اور) بہت بخشنے والا ہے۔

| خَلَقَكُمْ | مِّنْ | نَّفْسٍ | وَّاحِدَةٍ | ثُمَّ | جَعَلَ | مِنْهَا | زَوْجَهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تمہیں پیدا کیا | سے | جان، نفس | ایک | پھر | اس نے بنایا | اس سے | اس کا جوڑا |

خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا

اس نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا پھر اُسی میں سے اُس نے اس کا جوڑا بنایا۔

| وَ | اَنْزَلَ | لَكُمْ | مِّنَ | الْاَنْعَامِ | ثَمٰنِيَةَ | اَزْوَاجٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے اتارا | تمہارے لئے | سے | چوپائے | آٹھ | جوڑے |

وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ الْاَنْعَامِ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ؕ

اوراس نے تمہارے لئے چوپایوں میں سے آٹھ جوڑے نازل کئے۔

| يَخْلُقُكُمْ | فِيْ | بُطُوْنِ | اُمَّهٰتِكُمْ | خَلْقًا | مِّنْۢ | بَعْدِ | خَلْقٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمہیں پیدا کرتا ہے | میں | پیٹ (جمع) | تمہاری مائیں | پیدائش | سے | بعد | پیدائش |

يَخْلُقُكُمْ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ

وہ تمہیں تمہاری ماؤں کے پیٹوں میں تین اندھیروں میں ایک خَلق کے بعد دوسری خَلق

| فِيْ | ظُلُمٰتٍ | ثَلٰثٍ | ذٰلِكُمُ | اللّٰهُ | رَبُّكُمْ | لَهُ | الْمُلْكُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | اندھیرے | تین | یہ، وہ | اللہ | تمہارا ربّ | اس کے لئے | بادشاہت |

فِيْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ؕ

عطا کرتے ہوئے پیدا کرتا ہے۔ یہ ہے اللہ تمہارا ربّ۔ اسی کی بادشاہی ہے

| لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ | فَاَنّٰى | تُصْرَفُوْنَ | اِنْ تَكْفُرُوْا | فَاِنَّ | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | معبود | مگر | وہ | پس کہاں | تم پھیرائے جاتے ہو | اگر تم انکار کرو | پس یقیناً | اللہ |

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ⑦ اِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ

اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ پس تم کہاں اُلٹے پھرائے جاتے ہو؟ اگر تم انکار کرو تو یقیناً اللہ

| غَنِيٌّ | عَنْكُمْ | وَ | لَا يَرْضٰى | لِعِبَادِهِ | الْكُفْرَ | وَ | اِنْ تَشْكُرُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بے نیاز | تم سے | اور | وہ پسند نہیں کرتا | اس کے بندوں کے لئے | کفر | اور | اگر تم شکر کرو |

غَنِيٌّ عَنْكُمْ ۫ وَلَا يَرْضٰى لِعِبَادِهِ الْكُفْرَ ۚ وَاِنْ تَشْكُرُوْا

تم سے مستغنی ہے اور وہ اپنے بندوں کے لئے کفر پسند نہیں کرتا اور اگر تم شکر کرو

| يَرْضَهُ | لَكُمْ | وَ | لَا تَزِرُ | وَازِرَةٌ | وِّزْرَ | اُخْرٰى | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ اُسے پسند کرے گا | تمہارے لئے | اور | وہ بوجھ نہیں اٹھاتی | بوجھ اٹھانے والی | بوجھ | دوسرا | پھر |

يَرْضَهُ لَكُمْ ؕ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ؕ ثُمَّ

تو وہ اسے تمہارے لئے پسند کرتا ہے۔ اور کوئی بوجھ اٹھانے والی کسی دوسری کا بوجھ نہیں اٹھائے گی۔ پھر

| اِلٰى | رَبِّكُمْ | مَّرْجِعُكُمْ | فَيُنَبِّئُكُمْ | بِمَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طرف | تمہارا ربّ | تمہارا لوٹنا | پس وہ تمہیں آگاہ کرے گا | اس سے جو | تم تھے | تم عمل کرتے ہو |

اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ؕ

تم سب کو اپنے ربّ کی طرف لوٹنا ہے۔ پس وہ تمہیں ان اعمال سے باخبر کرے گا جو تم کیا کرتے تھے۔

| اِنَّهٗ | عَلِيْمٌۢ | بِذَاتِ الصُّدُوْرِ | وَ | اِذَا | مَسَّ | الْاِنْسَانَ | ضُرٌّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | خوب جاننے والا | سینوں والی (باتوں) کو | اور | جب | اس نے چھُوا | انسان | تکلیف |

اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ⑧ وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ

یقیناً وہ سینوں کے رازوں کو خوب جانتا ہے۔ اور جب انسان کو کوئی تکلیف چھوجاتی ہے

| دَعَا | رَبَّهٗ | مُنِيْبًا | اِلَيْهِ | ثُمَّ | اِذَا | خَوَّلَهٗ | نِعْمَةً | مِّنْهُ | نَسِيَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پکارا | اس کا ربّ | جھکنے والا | اس کی طرف | پھر | جب | اس نے اسے عطا کی | نعمت | اس سے | وہ بھول گیا |

دَعَا رَبَّهٗ مُنِيْبًا اِلَيْهِ ثُمَّ اِذَا خَوَّلَهٗ نِعْمَةً مِّنْهُ نَسِيَ

تو وہ اپنے ربّ کو اس کی طرف جھکتے ہوئے پکارتا ہے پھر جب وہ اسے اپنی طرف سے کوئی نعمت عطا کرتا ہے تو وہ اس بات کو بھول جاتا ہے

| مَا | كَانَ | يَدْعُوْٓا | اِلَيْهِ | مِنْ | قَبْلُ | وَ | جَعَلَ | لِلّٰهِ | اَنْدَادًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ تھا | وہ پکارتا ہے | اس کی طرف | سے | پہلے | اور | اس نے بنایا | اللہ کے لئے | شریک (جمع) |

مَا كَانَ يَدْعُوْٓا اِلَيْهِ مِنْ قَبْلُ وَجَعَلَ لِلّٰهِ اَنْدَادًا

جس کے لئے وہ پہلے دعا کیا کرتا تھا اور وہ اللہ کے شریک ٹھہرانے لگتا ہے

| لِّيُضِلَّ | عَنْ | سَبِيْلِهٖ | قُلْ | تَمَتَّعْ | بِكُفْرِكَ | قَلِيْلًا | اِنَّكَ | مِنْ | اَصْحٰبِ النَّارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ گمراہ کرے | سے | اس کا راستہ | تُو کہہ | تُو فائدہ اٹھا | اپنے کفر کا | تھوڑا | یقیناً تُو | سے | آگ والے |

لِّيُضِلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ قُلْ تَمَتَّعْ بِكُفْرِكَ قَلِيْلًا ۖ اِنَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ⑨

تاکہ اس کی راہ سے گمراہ کردے۔ تُو کہہ دے کہ اپنے کفر سے کچھ تھوڑا سا عارضی فائدہ اٹھالے۔ یقیناً تُو اہلِ نار میں سے ہے۔

| اَمَّنْ | هُوَ | قَانِتٌ | اٰنَآءَ | الَّيْلِ | سَاجِدًا | وَّ | قَآئِمًا | يَّحْذَرُ | الْاٰخِرَةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا جو | وہ | عبادت کرنے والا | اوقات | رات | سجدہ کرنے والا | اور | قیام کرنے والا | وہ ڈرتا ہے | آخرت |

اَمَّنْ هُوَ قَانِتٌ اٰنَآءَ الَّيْلِ سَاجِدًا وَّقَآئِمًا يَّحْذَرُ الْاٰخِرَةَ

کیا وہ جو رات کی گھڑیوں میں عبادت کرنے والا ہے (کبھی) سجدہ کی حالت میں، اور (کبھی) قیام کی صورت میں، آخرت سے ڈرتا ہے

| وَ | يَرْجُوْا | رَحْمَةَ | رَبِّهٖ | قُلْ | هَلْ | يَسْتَوِي | الَّذِيْنَ | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ امید رکھتا ہے | رحمت | اس کا ربّ | تو کہہ دے | کیا | وہ برابر ہوتا ہے | وہ لوگ | وہ علم رکھتے ہیں |

وَيَرْجُوْا رَحْمَةَ رَبِّهٖ ؕ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ

اور اپنے ربّ کی رحمت کی امید رکھتا ہے (صاحبِ علم نہیں ہوتا؟) تو پوچھ کہ کیا وہ لوگ جو علم رکھتے ہیں

| وَ | الَّذِيْنَ | لَا يَعْلَمُوْنَ | اِنَّمَا | يَتَذَكَّرُ | اُولُوا الْاَلْبَابِ | قُلْ | يٰعِبَادِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ علم نہیں رکھتے | محض، صرف | وہ نصیحت حاصل کرتا ہے | عقل والے | تو کہہ دے | اے میرے بندو |

وَالَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ؕ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ ⑩ قُلْ يٰعِبَادِ

اور وہ جو علم نہیں رکھتے برابر ہو سکتے ہیں؟ یقیناً عقل والے ہی نصیحت پکڑتے ہیں۔ تُو کہہ دے کہ اے میرے بندو

ع 1 10 15

| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | اتَّقُوْا | رَبَّكُمْ | لِلَّذِيْنَ | اَحْسَنُوْا | فِيْ | هٰذِهِ | الدُّنْيَا | حَسَنَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم تقویٰ اختیار کرو | تمہارا ربّ | ان لوگوں کے لئے | انہوں نے احسان کیا | میں | اس | دنیا | بھلائی |

الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ؕ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةٌ ؕ

جو ایمان لائے ہو! اپنے ربّ کا تقویٰ اختیار کرو۔ اُن لوگوں کے لئے جو احسان سے کام لیتے ہیں اس دنیا میں بھی بھلائی ہوگی

| وَ | اَرْضُ | اللّٰهِ | وَاسِعَةٌ | اِنَّمَا | يُوَفَّى | الصّٰبِرُوْنَ | اَجْرَهُمْ | بِغَيْرِ | حِسَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین | اللہ | وسیع | محض، صرف | وہ پورا دیا جائے گا | صبر کرنے والے | ان کا اجر | بغیر | حساب |

وَاَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةٌ ؕ اِنَّمَا يُوَفَّى الصّٰبِرُوْنَ اَجْرَهُمْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ⑪

اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔ یقیناً صبر کرنے والوں ہی کو بغیر حساب کے ان کا بھرپور اجر دیا جائے گا۔

| قُلْ | اِنِّيْٓ | اُمِرْتُ | اَنْ اَعْبُدَ | اللّٰهَ | مُخْلِصًا | لَّهُ | الدِّيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو کہہ دے | یقیناً میں | مجھے حکم دیا گیا | کہ میں عبادت کروں | اللہ | خالص کرنے والا | اس کے لئے | دین |

قُلْ اِنِّيْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ ⑫

تُو کہہ دے کہ مجھے تو حکم دیا گیا ہے کہ میں اللہ کی عبادت اُسی کے لئے دین کو خالص کرتے ہوئے کروں۔

| وَ | اُمِرْتُ | لِاَنْ | اَكُوْنَ | اَوَّلَ | الْمُسْلِمِيْنَ | قُلْ | اِنِّيْٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | مجھے حکم دیا گیا | کہ | میں ہوتا ہوں | پہلا | فرمانبردار (جمع) | تو کہہ دے | یقیناً میں |

وَاُمِرْتُ لِاَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ الْمُسْلِمِيْنَ ⑬ قُلْ اِنِّيْٓ

اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں سب فرمانبرداروں میں سے پہلا ہو جاؤں۔ تُو کہہ دے کہ

| اَخَافُ | اِنْ | عَصَيْتُ | رَبِّيْ | عَذَابَ | يَوْمٍ | عَظِيْمٍ | قُلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں ڈرتا ہوں | اگر | میں نے نافرمانی کی | میرا ربّ | عذاب | دن | بڑا | تو کہہ دے |

اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿14﴾ قُلِ

اگر میں اپنے ربّ کی نافرمانی کروں تو یقیناً ایک بہت بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں۔ تو کہہ دے کہ

| اللّٰهَ | اَعْبُدُ | مُخْلِصًا | لَّهٗ | دِيْنِيْ | فَاعْبُدُوْا | مَا | شِئْتُمْ | مِّنْ دُوْنِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | میں عبادت کرتا ہوں | خالص کرنے والا | اُس کے لئے | میرا دین | پس تم عبادت کرو | جو | تم نے چاہا | اس کے علاوہ |

اللّٰهَ اَعْبُدُ مُخْلِصًا لَّهٗ دِيْنِيْ ﴿15﴾ فَاعْبُدُوْا مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ ؕ

میں اللہ ہی کی عبادت کرتا ہوں اُسی کے لئے اپنے دین کو خالص کرتے ہوئے۔ پس تم اُسے چھوڑ کر جس کی چاہو عبادت کرتے پھرو۔

| قُلْ | اِنَّ | الْخٰسِرِيْنَ | الَّذِيْنَ | خَسِرُوْٓا | اَنْفُسَهُمْ | وَ | اَهْلِيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً | گھاٹا پانے والے | وہ لوگ | انہوں نے گھاٹا میں ڈالا | ان کی جانیں | اور | ان کے گھر والے |

قُلْ اِنَّ الْخٰسِرِيْنَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَاَهْلِيْهِمْ

تُو کہہ دے کہ یقیناً حقیقی گھاٹا پانے والے وہ ہیں جنہوں نے اپنی جانوں اور اپنے اہل وعیال کو

| يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ | اَلَا | ذٰلِكَ | هُوَ | الْخُسْرَانُ | الْمُبِيْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | قیامت | خبردار | یہ، وہ | وہ | گھاٹا | کھلا کھلا |

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ اَلَا ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ ﴿16﴾

قیامت کے دن گھاٹے میں ڈالا۔ خبردار یہی بہت کھلا کھلا گھاٹا ہے۔

| لَهُمْ | مِّنْ | فَوْقِهِمْ | ظُلَلٌ | مِّنَ | النَّارِ | وَ | مِنْ | تَحْتِهِمْ | ظُلَلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے لئے | سے | ان کے اوپر | سائے | سے | آگ | اور | سے | ان کے نیچے | سائے |

لَهُمْ مِّنْ فَوْقِهِمْ ظُلَلٌ مِّنَ النَّارِ وَمِنْ تَحْتِهِمْ ظُلَلٌ ؕ

ان کے لئے ان کے اوپر سے آگ کے سائے ہوں گے اور نیچے سے بھی سائے ہوں گے۔ (یعنی آگ ان کو ہر سمت سے اپنی لپیٹ میں لے لے گی)

| ذٰلِكَ | يُخَوِّفُ | اللّٰهُ | بِهٖ | عِبَادَهٗ | يٰعِبَادِ | فَاتَّقُوْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | وہ ڈراتا ہے | اللہ | اس سے | اس کے بندے | اے میرے بندو | پس تم میرا تقویٰ اختیار کرو |

ذٰلِكَ يُخَوِّفُ اللّٰهُ بِهٖ عِبَادَهٗ ؕ يٰعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ ﴿17﴾

یہ وہ بات ہے جس سے اللہ اپنے بندوں کو ڈراتا ہے۔ پس اے میرے بندو! میرا ہی تقویٰ اختیار کرو۔

| وَ | الَّذِيْنَ | اجْتَنَبُوا | الطَّاغُوْتَ | اَنْ يَّعْبُدُوْهَا | وَ | اَنَابُوْٓا | اِلَى | اللّٰهِ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | وہ لوگ | انہوں نے اجتناب کیا | بت (جمع) | کہ وہ اس کی عبادت کریں | اور | وہ جھکے | طرف | اللہ |

وَالَّذِيْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ اَنْ يَّعْبُدُوْهَا وَاَنَابُوْٓا اِلَى اللّٰهِ

اور وہ لوگ جنہوں نے بتوں سے اجتناب کیا کہ ان کی عبادت کریں اور اللہ کی طرف جھکے

| لَهُمُ | الْبُشْرٰى | فَبَشِّرْ | عِبَادِ | الَّذِيْنَ | يَسْتَمِعُوْنَ | الْقَوْلَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ان کے لئے | خوشخبری | پس تو خوشخبری دے | میرے بندے | وہ لوگ | وہ سنتے ہیں | بات |

لَهُمُ الْبُشْرٰى ۚ فَبَشِّرْ عِبَادِ ۝18 الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ

ان کے لئے بڑی بشارت ہے۔ پس میرے بندوں کو خوشخبری دے دے۔ وہ لوگ جو بات کو سنتے ہیں

| فَيَتَّبِعُوْنَ | اَحْسَنَهٗ | اُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ | هَدٰىهُمُ | اللّٰهُ | وَ | اُولٰٓئِكَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پس وہ پیروی کرتے ہیں | اس کا بہترین | یہ لوگ | وہ لوگ | اس نے انہیں ہدایت دی | اللہ | اور | یہ لوگ |

فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ۭ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَاُولٰٓئِكَ

تو اس میں سے بہترین پر عمل کرتے ہیں۔ یہی وہ لوگ ہیں جنہیں اللہ نے ہدایت عطا کی اور یہی وہ لوگ ہیں

| هُمْ | اُولُوا الْاَلْبَابِ | اَفَمَنْ | حَقَّ | عَلَيْهِ | كَلِمَةُ | الْعَذَابِ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہ (جمع) | عقل والے | پس کیا جو | وہ صادق آ گیا | اس پر | فرمان، بات | عذاب |

هُمْ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝19 اَفَمَنْ حَقَّ عَلَيْهِ كَلِمَةُ الْعَذَابِ ۭ

جو عقل والے ہیں۔ پس کیا وہ جس پر عذاب کا فرمان صادق آ گیا (بچ سکتا ہے؟)

| اَفَاَنْتَ | تُنْقِذُ | مَنْ | فِي | النَّارِ | لٰكِنِ | الَّذِيْنَ | اتَّقَوْا | رَبَّهُمْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کیا پس تُو | تو چھڑائے گا | جو | میں | آگ | لیکن | وہ لوگ | انہوں نے تقویٰ اختیار کیا | ان کا ربّ |

اَفَاَنْتَ تُنْقِذُ مَنْ فِي النَّارِ ۝20 لٰكِنِ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ

کیا تُو اُسے بھی چھڑا سکتا ہے جو سراپا آگ میں ہے؟ لیکن وہ لوگ جو اپنے ربّ کا تقویٰ اختیار کرتے ہیں

| لَهُمْ | غُرَفٌ | مِّنْ فَوْقِهَا | غُرَفٌ | مَّبْنِيَّةٌ | تَجْرِيْ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ان کے لئے | بالاخانے | اس کے اوپر | بالاخانے | بنائے ہوئے | وہ بہتی ہے | اس کے دامن میں | نہریں |

لَهُمْ غُرَفٌ مِّنْ فَوْقِهَا غُرَفٌ مَّبْنِيَّةٌ ۙ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ڛ

ان کے لئے بالاخانے ہیں جن کے اوپر اور بالاخانے بنائے گئے ہوں گے ان کے دامن میں نہریں بہیں گی۔

| وَعۡدَ اللّٰهِ | لَا يُخۡلِفُ | اللّٰهُ | الۡمِيۡعَادَ | اَلَمۡ تَرَ | اَنَّ | اللّٰهَ | اَنۡزَلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کا وعدہ | وہ خلاف نہیں کرتا | اللہ | وعدے | کیا تُو نے نہیں دیکھا | کہ | اللہ | اس نے اتارا |

وَعۡدَ اللّٰهِ ؕ لَا يُخۡلِفُ اللّٰهُ الۡمِيۡعَادَ ﴿21﴾ اَلَمۡ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنۡزَلَ

(یہ) اللہ نے وعدہ کیا ہے۔ اللہ وعدوں کو ٹالا نہیں کرتا۔ کیا تو نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے

| مِنَ | السَّمَآءِ | مَآءً | فَسَلَكَهٗ | يَنَابِيۡعَ | فِى | الۡاَرۡضِ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | آسمان | پانی | پس اس نے اسے چلایا | چشمے | میں | زمین | پھر |

مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَلَكَهٗ يَنَابِيۡعَ فِى الۡاَرۡضِ ثُمَّ

آسمان سے پانی اتارا پھر اسے زمین میں چشموں کی صورت میں جاری کر دیا پھر

| يُخۡرِجُ | بِهٖ | زَرۡعًا | مُّخۡتَلِفًا | اَلۡوَانُهٗ | ثُمَّ | يَهِيۡجُ | فَتَرٰٮهُ | مُصۡفَرًّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ نکالتا ہے | اس کے ذریعہ | کھیتی | مختلف | اس کے رنگ | پھر | وہ خشک ہوتا ہے | پس تو اسے دیکھتا ہے | زرد |

يُخۡرِجُ بِهٖ زَرۡعًا مُّخۡتَلِفًا اَلۡوَانُهٗ ثُمَّ يَهِيۡجُ فَتَرٰٮهُ مُصۡفَرًّا

وہ اس سے کھیتی نکالتا ہے۔ اُس کے رنگ مختلف ہوتے ہیں۔ پھر وہ خشک ہو جاتی ہے (یعنی پک کر یا بغیر پکے) پھر تُو اسے زرد ہوتا ہوا دیکھتا ہے

| ثُمَّ | يَجۡعَلُهٗ | حُطَامًا | اِنَّ | فِىۡ | ذٰلِكَ | لَذِكۡرٰى | لِاُولِى الۡاَلۡبَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ اسے بناتا ہے | ریزہ ریزہ | یقیناً | میں | یہ، اس | ضرور نصیحت | عقل والوں کے لئے |

ثُمَّ يَجۡعَلُهٗ حُطَامًا ؕ اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَذِكۡرٰى لِاُولِى الۡاَلۡبَابِ ﴿22﴾

ع 2 12 16

پھر وہ اسے ریزہ ریزہ کر دیتا ہے۔ یقیناً اس میں عقل والوں کے لئے ایک بڑی نصیحت ہے۔

| اَفَمَنۡ | شَرَحَ | اللّٰهُ | صَدۡرَهٗ | لِلۡاِسۡلَامِ | فَهُوَ | عَلٰى | نُوۡرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا پس جو | اس نے کھول دیا | اللہ | اس کا سینہ | اسلام کے لئے | پس وہ | پر، اوپر | نور |

اَفَمَنۡ شَرَحَ اللّٰهُ صَدۡرَهٗ لِلۡاِسۡلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوۡرٍ

پس کیا وہ کہ جس کا سینہ اللہ اسلام کے لئے کھول دے پھر وہ اپنے ربّ کی طرف سے ایک نور پر

| مِّنۡ | رَّبِّهٖ | فَوَيۡلٌ | لِّلۡقٰسِيَةِ | قُلُوۡبُهُمۡ | مِّنۡ | ذِكۡرِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اس کا ربّ | پس ہلاکت | سخت کے لئے | ان کے دل (جمع) | سے | ذکر | اللہ |

مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ فَوَيۡلٌ لِّلۡقٰسِيَةِ قُلُوۡبُهُمۡ مِّنۡ ذِكۡرِ اللّٰهِ ؕ

(بھی) قائم ہو (وہ ذکر سے عاری لوگوں کی طرح ہو سکتا ہے؟) پس ہلاکت ہو ان کے لئے جن کے دل اللہ کے ذکر سے (محروم رہتے ہوئے) سخت ہیں۔

| أُولَٰٓئِكَ | فِي | ضَلَٰلٖ | مُّبِينٍ | ٱللَّهُ | نَزَّلَ | أَحۡسَنَ | ٱلۡحَدِيثِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | میں | گمراہی | واضح، کھلا کھلا | اللہ | اس نے اتارا | بہترین | بات |

أُولَٰٓئِكَ فِي ضَلَٰلٖ مُّبِينٍ ﴿٢٣﴾ ٱللَّهُ نَزَّلَ أَحۡسَنَ ٱلۡحَدِيثِ

یہی وہ لوگ ہیں جو کھلی کھلی گمراہی میں ہیں۔ اللہ نے بہترین بیان

| كِتَٰبٗا | مُّتَشَٰبِهٗا | مَّثَانِيَ | تَقۡشَعِرُّ | مِنۡهُ | جُلُودُ | ٱلَّذِينَ | يَخۡشَوۡنَ | رَبَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | ملتا جلتا | دہرایا جانے والا | وہ لرزتی ہے | اس سے | جلدیں | وہ لوگ | وہ ڈرتے ہیں | ان کا ربّ |

كِتَٰبٗا مُّتَشَٰبِهٗا مَّثَانِيَ تَقۡشَعِرُّ مِنۡهُ جُلُودُ ٱلَّذِينَ يَخۡشَوۡنَ رَبَّهُمۡ

ایک ملتی جلتی (اور) بار بار دُہرائی جانے والی کتاب کی صورت میں اتارا ہے۔ جس سے ان لوگوں کی جلدیں جو اپنے ربّ کا خوف رکھتے ہیں لرزنے لگتی ہیں

| ثُمَّ | تَلِينُ | جُلُودُهُمۡ | وَ | قُلُوبُهُمۡ | إِلَىٰ | ذِكۡرِ | ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ نرم ہوتی ہے | ان کی جلدیں | اور | ان کے دل (جمع) | طرف | ذکر | اللہ |

ثُمَّ تَلِينُ جُلُودُهُمۡ وَقُلُوبُهُمۡ إِلَىٰ ذِكۡرِ ٱللَّهِ

پھر ان کی جلدیں اور ان کے دل اللہ کے ذکر کی طرف (مائل ہوتے ہوئے) نرم پڑ جاتے ہیں۔

| ذَٰلِكَ | هُدَى | ٱللَّهِ | يَهۡدِي | بِهِۦ | مَن | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ، وہ | ہدایت | اللہ | وہ ہدایت دیتا ہے | اس کے ذریعہ | جسے | وہ چاہتا ہے |

ذَٰلِكَ هُدَى ٱللَّهِ يَهۡدِي بِهِۦ مَن يَشَآءُ

یہ اللہ کی ہدایت ہے، وہ اس کے ذریعہ جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے

| وَ | مَن يُضۡلِلِ | ٱللَّهُ | فَمَا | لَهُۥ | مِنۡ | هَادٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جسے وہ گمراہ ٹھہرائے | اللہ | پس نہیں | اس کے لئے | سے | ہدایت دینے والا |

وَمَن يُضۡلِلِ ٱللَّهُ فَمَا لَهُۥ مِنۡ هَادٖ ﴿٢٤﴾

اور جسے اللہ گمراہ ٹھہرا دے تو اُسے کوئی ہدایت دینے والا نہیں۔

| أَفَمَن | يَتَّقِي | بِوَجۡهِهِۦ | سُوٓءَ | ٱلۡعَذَابِ | يَوۡمَ | ٱلۡقِيَٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا پس جو | وہ ڈھال بناتا ہے | اپنے چہرہ کو | بُرا | عذاب | دن | قیامت |

أَفَمَن يَتَّقِي بِوَجۡهِهِۦ سُوٓءَ ٱلۡعَذَابِ يَوۡمَ ٱلۡقِيَٰمَةِ

پس کیا وہ جو قیامت کے دن اپنے چہرے ہی کو سخت عذاب سے بچنے کے لئے ڈھال بنائے گا (بچ سکتا ہے؟)۔

| وَ | قِيلَ | لِلظّٰلِمِيْنَ | ذُوْقُوْا | مَا | كُنْتُمْ | تَكْسِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہا گیا | ظالموں کے لئے | تم چکھو | جو | تم تھے | تم کماتے ہو |

وَقِيْلَ لِلظّٰلِمِيْنَ ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿25﴾

اور ظالموں سے کہا جائے گا کہ چکھو جو تم کسب کرتے تھے۔

| كَذَّبَ | الَّذِيْنَ | مِنْ | قَبْلِهِمْ | فَاَتٰىهُمُ | الْعَذَابُ | مِنْ | حَيْثُ | لَا يَشْعُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے جھٹلایا | وہ لوگ | سے | ان سے پہلے | پس وہ ان کے پاس آیا | عذاب | سے | جہاں | وہ شعور نہیں رکھتے |

كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿26﴾

ان سے پہلے بھی لوگوں نے جھٹلایا تھا تو انہیں عذاب نے اس طرف سے آلیا جس (طرف) کا وہ کوئی تصور بھی نہیں کر سکتے تھے۔

| فَاَذَاقَهُمُ | اللّٰهُ | الْخِزْيَ | فِي | الْحَيٰوةِ | الدُّنْيَا |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے انہیں چکھایا | اللہ | رسوائی | میں | زندگی | دنیا |

فَاَذَاقَهُمُ اللّٰهُ الْخِزْيَ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ

پس اللہ نے انہیں اس دنیا کی زندگی میں بھی ذلت کا مزہ چکھایا

| وَ | لَعَذَابُ | الْاٰخِرَةِ | اَكْبَرُ | لَوْ | كَانُوْا | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور عذاب | آخرت | زیادہ بڑا | کاش | وہ تھے | وہ جانتے ہیں |

وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿27﴾

جبکہ آخرت کا عذاب بہت بڑھ کر ہے۔ کاش وہ جانتے۔

| وَ | لَقَدْ | ضَرَبْنَا | لِلنَّاسِ | فِيْ | هٰذَا | الْقُرْاٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے بیان کیا | لوگوں کے لئے | میں | یہ، اس | قرآن |

وَلَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ

اور یقیناً ہم نے اس قرآن میں لوگوں کے لئے

| مِنْ | كُلِّ | مَثَلٍ | لَّعَلَّهُمْ | يَتَذَكَّرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| سے | ہر ایک | مثال | شاید کہ وہ | وہ نصیحت حاصل کرتے ہیں |

مِنْ كُلِّ مَثَلٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿28﴾ ج

ہر قسم کی مثال بیان کر دی ہے تا کہ وہ نصیحت حاصل کریں۔

وقف لازم

| يَتَّقُوْنَ | لَّعَلَّهُمْ | ذِيْ عِوَجٍ | غَيْرَ | عَرَبِيًّا | قُرْاٰنًا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تقویٰ اختیار کرتے ہیں | تا کہ وہ | کجی والا | بغیر | عربی، فصیح وبلیغ | قرآن |

قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا غَيْرَ ذِيْ عِوَجٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ﴿29﴾

ایک عظیم فصیح وبلیغ قرآن جس میں کوئی کجی نہیں، تا کہ وہ تقویٰ اختیار کریں۔

| مُتَشٰكِسُوْنَ | شُرَكَآءُ | فِيْهِ | رَّجُلًا | مَّثَلًا | اللّٰهُ | ضَرَبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| باہم مخالف | شریک (جمع) | اس میں | ایک آدمی/شخص | مثال | اللہ | اس نے بیان کی |

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلًا فِيْهِ شُرَكَآءُ مُتَشٰكِسُوْنَ

اللہ ایک ایسے شخص کی مثال بیان کرتا ہے جس کے کئی مالک ہوں جو آپس میں ایک دوسرے کے مخالف ہوں،

| لِلّٰهِ | اَلْحَمْدُ | مَثَلًا | يَسْتَوِيٰنِ | هَلْ | لِّرَجُلٍ | سَلَمًا | رَجُلًا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے لئے | تمام تعریف | مثال | وہ دونوں برابر ہوتے ہیں | کیا | آدمی کے لئے | پورا، کلیتۃً | ایک آدمی/شخص | اور |

وَرَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ ۭ هَلْ يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا ۭ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۚ

اور ایک ایسے شخص کی بھی جو کلیتۃً ایک ہی شخص کا ہو۔ کیا وہ دونوں اپنی حالت کے اعتبار سے برابر ہو سکتے ہیں؟ تمام کامل تعریف اللہ ہی کی ہے

| مَّيِّتُوْنَ | اِنَّهُمْ | وَّ | مَيِّتٌ | اِنَّكَ | لَا يَعْلَمُوْنَ | اَكْثَرُهُمْ | بَلْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مرنے والے | یقیناً وہ | اور | مرنے والا | یقیناً تو | وہ نہیں جانتے | ان کے اکثر | بلکہ |

بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿30﴾ اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ ﴿31﴾

(مگر) حقیقت یہ ہے کہ ان میں سے اکثر نہیں جانتے۔ یقیناً تو بھی مرنے والا ہے اور یقیناً وہ بھی مرنے والے ہیں۔

| تَخْتَصِمُوْنَ | رَبِّكُمْ | عِنْدَ | الْقِيٰمَةِ | يَوْمَ | اِنَّكُمْ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم جھگڑتے ہو | تمہارا ربّ | نزدیک، پاس | قیامت | دن | یقیناً تم | پھر |

ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عِنْدَ رَبِّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ ﴿32﴾ ع

پھر یقیناً تم قیامت کے دن اپنے ربّ کے حضور ایک دوسرے سے بحث کرو گے۔

3 ع 10 17

## ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

## رموز واوقاف

1- ○ یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔

2- م لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔

3- ط لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔

4- ج علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔

5- ز لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔

6- ص علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔

7- صلے اَلْوَصْلُ الْاُوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔

8- ق علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔

9- قف صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔

10- سکتہ یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔

11- وقفہ علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔

12- لا بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔

13- جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔


***Wama Liya***

Twenty Third Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-22-2

Published by Majlis Ansarullah UK

